بحولہ تعالےٰ

# ترجمہ تاریخ علامہ ابن خلدون رحمۃ اللہ علیہ

## کتاب ثانی جلد ہفتم

جسمیں

نامور حکمرانان اسلام خلفاء بنی عباسیہ ہارون، امین، مامون، معتصم، واثق، متوکل، منتصر، مستعین، معتز، مہتدی اور معتمد علی اللہ کے زمانہ حکمرانی کے واقعات تحریر کئے گئے ہیں اور بے سروپا قصہ عقد عباسہ جعفر کی قلعی کھولی گئی ہے برامکہ کی تباہی کے اصلی اسباب ظاہر کئے گئے ہیں

مترجمہ

جناب مولوی حکیم احمد حسین صاحب الہ آبادی مؤلف سوانح عمری سلطان صلاح الدین یوسف فاتح بیت المقدس وحیات نور الدین

سنہ ۱۳۴۰ھ

۱۹۲۲ء

باہتمام منشی حامد حسین یونانی دواخانہ پریس الہ آباد میں چھپی



قیمت فی جلد بلا محصول ۲ روپے

# ترجمۂ تاریخ علامۂ ابن خلدون رحمۃ اللہ

## کتاب ثانی - جلد ہفتم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## ہارون الرشید کی خلافت

خلیفہ ہارون[1] الرشید نے تخت خلافت پر متمکن ہونے کے بعد ہی انتظاماً عُمّال کے عزل و نصب و تبدیلی کے احکام صادر فرمائے۔ عمر بن عبد العزیز عمری کو مدینہ منورہ کی گورنری سے معزول کر کے اسحاق بن سلیمان کو مقرر کیا، یزید بن حاتم گورنر افریقیہ کے انتقال کر جانے پر روح بن حاتم کو اور روح بن حاتم کی وفات کے بعد اسکے لڑکے فضل کو سند گورنری مرحمت کی پھر جب یہ مارا گیا تو ہرثمہ بن اعین

[1] خلیفہ ہادی کے انتقال کے بعد خلفاء عباسیہ کا یہ پانچواں تاجدار ربیع الاول ۱۷۰ھ کی ۱۵ ویں تاریخ کو مقام عیسیٰ باذ میں تخت نشین ہوا اس وقت اسکی عمر بائیس برس کی تھی۔ فضل بن یحییٰ بن(؟) لیا۔ اس سے سات دن پیشتر پیدا ہوا تھا فضل کی ماں نے اسکو اور اسکی ماں خیزران نے فضل وزیر کو دودھ پلایا تھا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جس وقت ہادی کا انتقال ہوا تھا (باقی صفحہ آیندہ)

مضامین — ندہ حالات افریقیہ میں بیان کیا جائیگا۔ اسی زمانہ میں کل سرحدی

بغاوت مصر واسکندریہ
عمال
صوائف
مامون کی وفات معتصم کی
محمد بن قاسم کا خروج
جنگ زط
تعمیر سامرا
فضل بن مروان
محاربات بابک
فتح عموریہ

ن سے علیحدہ کرکے ایک جداگانہ صوبہ قرار دے کے عواصم کے
ایا۔ طرطوس کی تعمیر اور آباد کرنے کا حکم دیا۔ شروع ہی زمانہ خلافت
و کیا حرمین شریفین میں کمال دریادلی سے خیر وخیرات کیا۔ صائفہ کے
کی بن عبداللہ لکائی جہاد کرنے کو گیا تھا ان دنوں مکہ وطائف کی گورنری
بن قثم، کوفہ کی گورنری پر عیسیٰ بن موسیٰ، بحرین، بصرہ، یمامہ، عمان، اہواز
ں کی گورنری پر محمد بن سلیمان بن علی، خراسان کی گورنری پر ابو الفضل بن
ل بن مروان کی طوسی تھا پھر اسکو معزول کرکے جعفر بن محمد بن اشعث کو مامور فرمایا
رنے خراسان پہونچ کے اپنے لڑکے عباس کو کابل کی طرف روانہ کیا چنانچہ
عباس نے کمال مردانگی سے کابل وساہار کو فتح کیا اور جو کچھ وہاں تھا اسکو لوٹ لیا
بعد اسکے ہارون الرشید نے جعفر کو دربار خلافت میں طلب کرکے معزول کردیا بجائے
اسکے اسکے لڑکے عباس کو سند گورنری مرحمت فرمائی موصل کی عنان امارت

(بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ) اُس وقت یحییٰ بن خالد قید تھا اور خلیفہ ہادی اسکے قتل کی فکر میں تھا جوں ہی ہادی نے دم توڑا ہرثمہ بن اعین نے رشید کے پاس پہونچ کے تخت نشینی کا مژدہ سنایا اور رشید نے تخت نشین ہوتے ہی یحییٰ بن خالد کو جیل سے نکلوا کے وزارت کے عہدہ سے ممتاز کیا۔ بعضوں کا یہ بیان ہے کہ ہادی کی موت کی خبر یحییٰ بن خالد نے رشید تک پہونچائی تھی۔ رشید اُس وقت سو رہا تھا یحییٰ نے جگا کے کہا "اُٹھئے امیر المومنین"، رشید نے یاس سے جواب دیا "تم کب تک خلافت کا مژدہ سنایا کروگے دیکھو یہ مذاق اچھا نہیں ہے اگر ہادی کے کان تک یہ خبر جائیگی تو میری کیا حالت ہوگی؟" یحییٰ نے عرض کیا "موت نے اس بحث کا فیصلہ کردیا۔ یہ خاتم خلافت حاضر ہے" ہنوز یہ گفتگو تمام نہ ہونے پائی تھی کہ محلسرائے شاہی سے ایک ے کے پیدا ہونے کا مژدہ آیا رشید نے اُسکا نام عبداللہ رکھا یہ وہی (باقی صفحہ گذشتہ)

عبدالملک بن صالح کے ہاتھ میں تھی ہارون الرشید نے اسکو معزول کر کے اسحاق بن محمد بن فرخ کو مقرر کیا بعد چندے ابو حنیفہ حرب بن قیس کو بھیج کے اسحاق کو دارالخلافت بغداد میں بُلا بھیجا اور جب اسحاق دربارِ خلافت میں حاضر ہوا تو قتل کا حکم دیدیا اور بجائے اسکے (سنہ ۱۷۰ھ) اور ارمینیہ کی امارت سے یزید بن مزید بن زائدہ (برادرزادہ معن) کو معزول کر کے عبداللہ بن المہدی کو مقرر کیا۔

سنہ ۱۷۱ھ میں بنو تغلب کے صدقات وصول کرنے پر روح بن صالح ہمدانی مامور کیا گیا تھا اتفاق سے بنو تغلب اور روح میں مخالفت پیدا ہو گئی روح نے انکی سرکوبی کے خیال سے لشکر فراہم کیا بنو تغلب کو اسکی خبر لگ گئی رات کے وقت مجتمع ہو کے روح پر شبخون مارا اور اسکو معہ ایک جماعت کے جو اسکے ہمراہیوں میں سے تھے مار ڈالا۔

سنہ ۱۷۳ھ میں محمد بن سلیمان والیِ بصرہ نے وفات پائی چونکہ اسکا بھائی جعفر بن سلیمان ہارون الرشید سے اکثر اسکی شکایتیں کرتا تھا کہ اسنے مسلمانوں کے حقوق

(بقیہ صفحہ گذشتہ) شخص ہے جو آیندہ مامون الرشید کے مبارک لقب سے پکارا جائیگا۔ یہ رات بھی عجیب رات تھی اسی شب میں ایک خلیفہ (ہادی) کا انتقال ہوا دوسرا (ہارون) سریرِ خلافت پر جلوس فرما ہوا اور تیسرا (مامون الرشید) عالمِ وجود میں آیا۔ ابراہیم موصلی نے ہارون الرشید کی تخت نشینی کے تہنیت میں یہ اشعار پڑھے۔

| | |
|---|---|
| الم تر ان الشمس کانت مریضۃً | کیا تم نے نہیں دیکھا کہ آفتاب بیمار تھا۔ |
| فلما اتی ھارون اشرق نورھا | جب ہارون تخت نشین ہوا تو اسکی روشنی چمک اُٹھی۔ |
| تلبست الدنیا جمالاً بملکہٖ | دنیا نے اسکی پادشاہت سے خوبی کا لباس پہن لیا۔ |
| فھارون والیھا ویحیی وزیرھا | کیونکہ ہارون اُسکا بادشاہ ہے اور یحیی اُس کا وزیر |

سنہ ۱۷۰ھ اصل کتاب میں جگہ خالی ہے۔

(باقی صفحہ آیندہ)

اور مال غنیمت کو غصب کر کے اسباب و سامان مہیا کیا ہے اور اپنے آپ کو خلافت و حکومت کا مستحق سمجھتا ہے ہارون الرشید کے دل میں اس کے کہنے سن نے سے محمد بن سلیمان کی جانب سے غبار پیدا ہو گیا تھا جو بعد وفات محمد بن سلیمان اسطرح پر نکلا کہ اسکے مال و اسباب، گھوڑے اور اثاث البیت کو ضبط کر کے خزانہ شاہی میں داخل کر لیا۔ جنس کا کوئی شمار نہیں ہے۔ ساٹھ ہزار دینار نقد تھے محمد بن سلیمان کا سوائے جعفر کے اور کوئی بھائی نہ تھا محمد بن سلیمان کے مرنے پر وراثت کا دعویدار ہوا ہارون الرشید نے اسکے اقرار سے اسکو معقول کر دیا۔

سنہ ۱۷۴ھ میں ہارون الرشید نے اسحاق بن سلیمان کو سندھ و مکران کی گورنری مرحمت کی اور یوسف بن امام ابو یوسف کو بحالت حیات امام موصوف عہدۂ قضا پر مامور فرمایا۔

**امین کی ولیعہدی** سنہ ۱۷۵ھ میں عیسیٰ بن جعفر بن المنصور (امین کے ماموں) اور فضل بن یحییٰ کی کوششوں سے ہارون الرشید نے اپنے لڑکے محمد بن زبیدہ کی

(بقیہ نوٹ صفحہ گذشتہ) اور ایک بدو ہارون کی تخت نشینی کے وقت آیا تھا لوگوں نے کہا "کیا لے کے آیا ہے" عرض کیا "میں ایک پیام لایا ہوں" کہا "بیان کرو" گذارش کی "میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ کسی نے مجھ سے کہا ہے کہ تم امیر المومنین کے پاس جاؤ اور یہ ابیات اُس کے حضور میں پہنچا آؤ"

| | |
|---|---|
| توارثت الخلافة من قریش | تو نے ورثہ میں قریش سے خلافت پائی ہے۔ |
| تزف الیکما ابداً عروسا | وہ ہمیشہ تم دونوں کے پاس دولھن بنکے آئے گی |
| الی هارون تهدئ بعد موسیٰ | موسیٰ کے بعد ہارون کے پاس ناز کرتی ہوئی آئی ہے |
| تمیس وما لها ان تمیسا | اور ایسی حالت میں وہ کیوں نہ ناز کرے۔ |

تاریخ کامل جلد ششم صفحہ ۴۳ و ۴۴ و اعلام الناس صفحہ ۴۸۔

ولیعہدی کی بیعت لی اسوقت اسکی عمر پانچ برس کی تھی۔ اسی سنہ میں ہارون الرشید نے عباس بن جعفر کو امارت خراسان سے معزول کرکے خالد غطریف بن عطاء کندی کو مامور فرمایا تھا۔

## یحییٰ ابن عبداللہ کا خروج

۱۷۵ھ میں یحییٰ ابن عبداللہ بن حسن برادر مہدی نے دیلم میں خلافت عباسیہ کے خلاف خروج کیا تھوڑے ہی دنوں میں اسکا رعب و جلال بڑھ گیا ہمراہیوں کی تعداد زیادہ ہوگئی ہر چہار طرف سے دل بادل کی طرح لوگ اُمڈے چلے آتے تھے ہارون الرشید نے انکی جلوگری کے لئے فضل بن یحییٰ کو پچاس ہزار کی جمعیت سے روانہ کیا۔ جرجان، طبرستان، اور رے وغیرہ کی سند گورنری بھی دیدی فضل نے بغداد سے نکل کے لشکر مرتب کیا اور سامان و اسباب سفر مہیا کرکے کوچ کردیا طالقان میں پہونچ کے یحییٰ بن عبداللہ کے نام ایک خط لکھا جس میں شاہی عقاب کی دھمکی دی تھی اور خلافت عباسیہ کے رعب و داب سے ڈرایا تھا ساتھ ہی اسکے صلح کرلینے پر انعام و جاگیرات کی امید دلائی تھی۔ والی دیلم سے بھی اس بابت خط و کتابت کی تھی اور بصورت صلح کرلینے کے دس لاکھ دراہم دینے کو لکھا تھا یحییٰ کے دل پر اس خط کے پڑھنے سے ایسی ہیبت چھاگئی کہ مصالحت منظور کرلی لکھ بھیجا کہ مجھے اس شرط پر صلح منظور ہے کہ ہارون الرشید اپنے قلم سے صلحنامہ لکھ دے اور اُس پر فقہاء، قضاۃ، سرداران بنوہاشم اور ان کے مشایخین کے دستخط ہوں منجملہ ان کے عبدالصمد کا بھی دستخط ہو۔ فضل نے ان تمام واقعات سے ہارون الرشید کو مطلع کیا ہارون الرشید نے اس شرط کے مطابق صلحنامہ لکھ کے معہ ہدایا اور تحائف کے فضل کے پاس روانہ کیا چنانچہ یحییٰ نے معہ فضل کے بغداد کی طرف کوچ کردیا ہارون الرشید نے نہایت تپاک سے ملاقات کی اور اپنے ہدایا و تحائف کا اسکو گرویدہ بنالیا۔ اس واقعہ کے بعد سے فضل کا اعزاز

ہارون الرشید کے دربار خلافت میں بڑھتا گیا بالآخر ہارون الرشید نے یحیی برمکی کو قید کر دیا اور پھر یہ قید سے مر ہی کے نکلا۔

## عمر بن مہران کی گورنری

موسیٰ بن عیسیٰ کو ہارون الرشید نے ملک مصر کی گورنری پر مقرر کیا تھا چند دنوں بعد اسکی نسبت دار الخلافت میں یہ خبریں پہونچنے لگیں کہ یہ امیر المومنین کا دشمن اور خلافت سنیہ کے انقلاب کا خواہاں ہے۔ ہارون الرشید نے غصہ ہو کر مصر کی گورنری کا انتظام جعفر بن یحیی برمکی کے سپرد کیا اور عمر بن مہران کو سند گورنری دینے کے لئے پیش کرنے کا حکم دیا یہ شخص نہایت بدشکل عجیب الخلقۃ احول (بھینگا) اور پست قامت تھا صورت و شکل نازیبا ہونے کے ساتھ بہت ہی ذلیل و کم حیثیت لباس پہنتا تھا اور غلام کو سواری پر اپنے پیچھے بیٹھاتا تھا جب دربار عام میں یہ پیش کیا گیا اور گورنری مصر کا اسکو مژدہ سنایا گیا تو اس نے یہ شرط پیش کی کہ بعد انتظام ممالک مصر واپسی میرے اختیار میں رہے دار الخلافت سے اجازت حاصل کرنے کی مجھے ضرورت نہ رہے خلیفہ ہارون نے یہ شرط منظور کر لی اور عمر بن مہران رخصت ہو کے مصر کو روانہ ہوا اتفاق وقت سے جس وقت عمر مصر پہونچا تھا اس وقت موسیٰ بن عیسیٰ اجلاس عام میں بیٹھا ہوا تھا ارباب حاجت اپنی اپنی عرضیاں پیش کر رہے تھے جب سب لوگ متفرق و منتشر ہو گئے تو عمر بن مہران نے فرمان شاہی موسیٰ بن عیسیٰ کے سامنے رکھ دیا موسیٰ نے تمام و کمال پڑھ کے کہا جناب ابو حفص کب تشریف لائیں گے (ابو حفص عمر بن مہران کی کنیت تھی) عمر بن مہران نے جواب دیا "ابو حفص میں ہی ہوں" موسیٰ نے عمر بن مہران کو سر سے پاؤں تک بغور دیکھ کے کہا "لعن اللہ فرعون حیث قال الیس لی ملک مصر" (اللہ کی فرعون پر لعنت ہو کمبخت اسی ملک مصر کی بادشاہی پر دعوائے خدائی کرتا تھا اور کہتا تھا "کیا میں مصر کا مالک مستقل

نہیں ہوں) غرض موسیٰ نے گورنری مصر کا چارج دیکے بغداد کا راستہ لیا اور عمر بن مہران ملک مصر کے انتظام میں مصروف ہوا کاتب (سکرٹری) کو حکم دیا کہ کسی کا کوئی تحفہ و نذر سوائے زر نقد کے قبول نہ کیا جائے۔ لوگ ایک زمانہ سے اسکے عادی ہو رہے تھے کہ گورنر مصر کو ہدایا و تحائف دیکے خراج کو باقی رکھ چھوڑا کرتے تھے اسی دستور کے مطابق مصر والوں نے ہدایا و تحائف پیش کئے عمر بن مہران نے سبھوں پر انکے پیش کرنے والوں کے اسماء لکھا کے بطور امانت خزانہ میں رکھوا دیا جب قسط اول و دوم کو عمر بن مہران نے کمال سختی و تشدد سے وصول کیا تو تیسری قسط میں لوگوں کو شکایتیں ہوئیں کہ ہم ہدایا و تحائف بھی دیتے ہیں اور پھر ہم سے خراج بھی سختی کے ساتھ وصول کیا جاتا ہے عمر بن مہران نے ان ہدایا و تحائف کو خزانہ سے نکلوا کے اُن کے دینے والوں کے سامنے پیش کر کے دام دام کا حساب کر کے خراج وصول کر لیا اور تیسری ہی قسط میں ملک مصر کا خراج پورا کر کے بغداد واپس آیا۔

**بغاوت دمشق** اسی سنہ (یعنی ۱۷۶ھ) میں مابین مضریہ و یمانیہ مقام دمشق میں بہت بڑا ہنگامہ برپا ہوا مضریوں کا سردار ابوالہیدام عامر بن عمارہ تھا جو خارجہ بن سنان بن ابی حارثہ مری کی اولاد سے تھا اصل فساد بنو قین و یمانیہ میں پیدا ہوا تھا اس سبب سے کہ یمانیہ نے بنو قین کے ایک آدمی کو مار ڈالا تھا بنو قین اسکے معاوضہ لینے کو مجتمع ہوئے ان دنوں دمشق کی گورنری پر عبدالصمد بن علی تھا اس نے اس ہنگامہ کی خبر پا کے رؤساء و اراکین حکومت کو دونوں قبیلوں میں مصالحت کرنے کی غرض سے جمع کیا قینیہ تو سمجھا بجھانے سے رُک رہے اور یمانیہ نے حیلہ و حوالہ کر کے ٹال دیا مگر رات کے وقت بحالت غفلت مضریہ پر دھاوا کر کے ان میں سے تین سو یا چھ سو کو کاٹ ڈالا بنو قین نے قبایل قضاعہ و سلیم سے مدد طلب کی

ان لوگوں نے مدد نہ دی تب بنو قین قیس میں آئے اپنی بیکسی۔ کمزوری اور مجبوری کو ظاہر کر کے اعانت کی درخواست کی قیس نے یہ درخواست منظور کرلی اور ان کے ساتھ بلقاء کی طرف کوچ کر دیا اور موقع پاکے آٹھ سو یمانیہ کو مار ڈالا فریقین میں جنگ کا بازار گرم ہو گیا لڑائی طول کھینچ گئی۔ دربار خلافت تک یہ خبریں پہونچیں خلیفہ نے انتظاماً عبدالصمد کو معزول کر کے ابراہیم بن صالح کو مامور کیا دو برس تک برابر آتش فساد مشتعل رہی بعد دو برس کے فریقین نے مصالحت کرلی۔ ابراہیم بن صالح کو بھی شب و روز کے انتظام اور تگ و دو سے فرصت نہ ملی دمشق پر اپنے لڑکے اسحاق کو اپنا نائب کر کے بطور وفد (ڈیپوٹیشن) دربار خلافت میں چلا آیا چونکہ ابراہیم و اسحاق کا میل خاطر یمانیہ کی جانب تھا اس وجہ سے ابراہیم نے دربار خلافت میں پہونچ کے قیس کے طرح طرح کے الزامات بیان کئے۔ مگر یہ کچھ پیش نہ گیا عبدالواحد بن بشر نے عذر و معذرت کر کے صفائی کرلی، اسحاق نے دمشق میں پھر ایک شورش برپا کر دی قیس کے ایک گروہ کو گرفتار کر کے پٹوایا اور تشہیر کرا کے قید کر دیا لوگوں کو اس سے اشتعال پیدا ہوا ایک روز غسان نے قیس بن عیسیٰ کے لڑکے کو مار ڈالا اسکے بھائی نے حوران میں دواقیل سے اسکی شکایت کی اور مدد کا خواستگار ہوا دواقیل یمانیہ پر چڑھ آئے اور ان میں سے چند آدمیوں کو مار ڈالا بعد اسکے یمانیہ نے کلیب بن عمر بن جنید بن عبدالرحمن کے مکان پر دھاوا کر دیا کلیب تو بچ گیا مگر اس کا مہمان جو اسکے یہاں مقیم تھا مار ڈالا گیا اس مہمان کی ماں (سایہ) ابوہیدام کے پاس روتی پیٹتی گئی ابوہیدام نے کہا "صبر کرو ہم اس قصہ کو امیر کے روبرو پیش کریں گے اگر اس نے اسپر توجہ کی تو فبہا ورنہ امیر المومنین تو انصاف کرینگے" اسحاق کو اس واقعہ کی خبر پہونچی اس اثناء میں ابوہیدام بھی دارالامارت میں حاضر ہوا حاضری کی اجازت چاہی اجازت نہ دی گئی بعد اسکے کسی چور نے ایک یمانیہ کو مار ڈالا

اور یمانیہ نے قبیلہ سلیم کے ایک شخص کا وارا نیارا کر دیا اور قبیلہ محارب کو جو انکے ہمسایہ تھے لوٹ لیا محارب نے ابو ہیدام سے اسکا شکوہ کیا ابو ہیدام معہ ان لوگوں کے اسحاق کے پاس گیا اسحاق نے اسکو بھرایا ہوا دیکھ کے تفتیش مقدمہ کا وعدہ کیا اور در پردہ یمانیہ کو ابو ہیدام پر حملہ کرنے کی ہدایت کر دی چنانچہ یمانیہ مجتمع ہو کے باب جابیہ کی جانب آئے ابو ہیدام کو اسکی خبر لگ گئی مسلح ہو کے میدان جنگ میں آگیا اور بکمال مردانگی سے ان کو ہزیمت دیکے دمشق پر قبضہ کر لیا جیل کا دروازہ کھول دیا یمانیہ نے یہ رنگ دیکھ کے قبیلہ کلیب سے امداد کی درخواست کی ان لوگوں نے انکی حالت پر ترس کھا کے مدد دی اور مضریہ نے ابو ہیدام کے ساتھ صف آرائی کی باب توما پر فریقین میں معرکہ آرائی ہوئی ابو ہیدام نے چار بار یمانیہ کو شکست دی اسحاق نے ابو ہیدام سے کہا کہ لڑائی روک دو میں تمھارا فیصلہ کر دوں گا ابو ہیدام نے لڑائی موقوف کر دی اسحاق نے یمانیہ کو چپکے سے کہلا بھیجا کہ اسوقت گو لڑائی موقوف ہو گئی ہے مگر جسوقت ابو ہیدام غافل ہو حملہ کر دینا۔ ابو ہیدام کے جاسوسوں نے یہ خبر ابو ہیدام تک پہونچا دی آگ بگولا ہو گیا پھر سوار ہو کے میدان جنگ کی طرف نکلا اور ان کو ہزیمت دی پھر دوبارہ باب توما پر ان کو ہزیمت دی بعد اسکے یمانیہ، اردن، خولان اور کلیب وغیرہ کو جمع کر کے دمشق کی طرف بڑھے ابو ہیدام نے جاسوسوں کو خبر لانے کی غرض سے مامور کیا جاسوسوں نے خبر لانے میں تاخیر کی۔ ابو ہیدام نے شہر میں جا کے کمر کھول دی اسحاق نے موقع پا کے ایک جاسوس کو ابو ہیدام کی خبر لانے کو بھیجا اور جب اس کو ابو ہیدام کی حالت سے واقفیت ہو گئی تو اس نے یمانیہ کو شہر کی پرلی جانب سے داخل ہونے کا حکم دیا ابو ہیدام نے یہ خبر پا کے اپنے ہمراہیوں کو یمانیہ پر پیچھے سے حملہ کرنے کو روانہ کیا اور خود سینہ سپر ہو کے سامنے سے دھاوا کیا یمانیہ کو اس واقعہ میں بھی شکست ہوئی غرۂ صفر ۱۷۶ھ کو

اسحاق نے قصر حجاج کے قریب اپنے لشکریوں کو مجتمع کر کے مرتب کیا ابو ہیدام کے همراہی جو اطراف دمشق میں قصبات و دیہات کے لوٹنے کو گئے ہوئے تھے یہ خبر پا کے واپس آئے اسحاق کے بعض دستہ فوج سے مڈبھیڑ ہو گئی ابو ہیدام کے ہمراہیوں نے ان کو شکست دیدی اور اکثر مکانات اور بعض دیہات کو جلا دیا دمشق کے اطراف و جوانب کے رہنے والوں نے ابو ہیدام سے امان کی درخواست کی ابو ہیدام نے امن دیدی جس سے فتنہ فرو ہو گیا لوگوں کو تسلی ہوئی ابو ہیدام نے اپنے ہمراہیوں کو انتظام و حفاظت کی غرض سے اطراف دمشق میں پھیلا دیا تھوڑے سے آدمی اسکے پاس رہ گئے اسحاق نے موقع مناسب پا کے اپنے لشکر کا عذافر سکسکی کو امیر مقرر کر کے ابو ہیدام پر حملہ کرنے کا حکم دیدیا اگرچہ ابو ہیدام کے دلیرانہ حملہ نے عذافر کو پسپا کر دیا مگر لشکریان اسحاق تین روز تک برابر لڑتے رہے چوتھے روز اسحاق بھی تیار ہو کے میدان جنگ میں آیا اسوقت اسکے لشکر کی تعداد بارہ ہزار تھی علاوہ اسکے یمانیہ بھی اسکے رکاب میں تھے ابو ہیدام نے شہر سے نکل کے باب جابیہ پر مقابلہ کیا اسحاق کی فوج اس معرکہ میں بھی گھونگھٹ کھا گئی اور اپنا مورچہ چھوڑ کے پیچھے ہٹ گئی بعد اسکے حمص کی فوج نے ابو ہیدام کے ایک قریہ پر شبخون مارا ابو ہیدام نے اپنے ہمراہیوں میں سے چند لوگوں کو اسکے روک تھام کو روانہ کیا ان لوگوں نے حمص کی فوج کو ہزیمت دیکے ان کے ایک گروہ کثیر کو مار ڈالا اور یمانیہ کے اکثر محلوں اور دیہاتوں کو جو غوطہ میں تھے جلا کے خاک و سیاہ کر دیا اس واقعہ کے بعد تقریباً ستر یوم تک فریقین لڑائی سے رکے رہے غرۂ ربیع الآخر سنہ مذکور کو سندی خلیفہ ہارون کی جانب سے ایک لشکر لیکے دمشق کے قریب پہونچا یمانیہ نے اسکو ابو ہیدام کیجانب سے برہم کر دیا ابو ہیدام نے کہلا بھیجا کہ میں امیر المومنین کا مطیع ہوں میری یہ مجال نہیں ہے کہ خلافت پناہی کے حکم سے سرتابی کروں" سندی یہ سن کے دمشق

میں داخل ہوا اور اسحاق دار حجاج میں جا اُترا دوسرے دن سندی نے اپنے ایک سپہ سالار کو تین ہزار کی جمعیت سے ابو ہیدام کی طرف روانہ کیا ابو ہیدام نے انکے مقابلہ پر ایک ہزار جوانوں کو میدان کارزار میں نکالا سپہ سالار ان ہزار جوانوں کی شکل و صورت دیکھ کے خوف سے کانپ اُٹھا لوٹ کے سندی کے پاس آیا رائے دی کہ یہ لوگ موت کو حیات سے افضل سمجھتے ہیں جس طرح ممکن ہو ان سے مصالحت کرنا مناسب ہے سندی نے نامہ و پیام کر کے ابو ہیدام سے مصالحت کر لی مصالحت کے بعد ابو ہیدام نے حوران کی طرف کوچ کر دیا اور سندی تین روز تک دمشق میں ٹھیرا رہا چوتھے روز موسیٰ بن عیسیٰ دمشق کا گورنر ہو کے آیا اس نے لشکریوں کو ابو ہیدام کے گرفتار کرلانے پر مامور کیا لشکریوں نے ابو ہیدام کا مکان جا گھیرا ابو ہیدام معہ اپنے لڑکے اور ایک غلام کے مقابلہ پر آیا لڑائی ہوئی موسیٰ کے لشکری بھاگ کھڑے ہوئے اس اثناء میں ابو ہیدام کے ہمراہی اس واقعہ سے مطلع ہو کے ہر چہار طرف سے دریا کی طرح اُمڈ آئے ابو ہیدام نے بصرہ کا رخ کیا موسیٰ نے اس کے تعاقب پر لشکر مامور کیا ابو ہیدام ان کو پسپا کر کے بصرہ کی جانب چلا گیا (اور فتنہ دمشق کا خاتمہ ہو گیا) یہ واقعہ رمضان ۱۷۷ھ کا ہے۔

بعضوں نے اس فتنہ و فساد کا سبب یہ بیان کیا ہے کہ خلیفہ ہارون کے ایک گورنر نے سجستان میں ابو ہیدام کے بھائی کو مار ڈالا تھا اس نے وہاں تو کچھ نہ کہا لیکن شام میں آکے بہت بڑا گروہ مجتمع کر لیا اور آتش فساد مشتعل کر دی خلیفہ رشید نے اس کے بھائی کو اس کے گرفتار کرلانے پر متعین کیا چنانچہ ابو ہیدام کو بحیلہ و فریب گرفتار کرلایا خلیفہ رشید نے براہ ترحم خسروانہ اسکی خطائیں معاف کر دیں اور رہا کر دیا۔

۱۸۰ھ میں خلیفہ رشید نے اس فتنہ کے فرو کرنے کی غرض سے جعفر بن یحییٰ کو شام کی طرف روانہ کیا تھا چنانچہ جعفر اپنے حسن انتظام سے اس فساد کو فرو کر کے

نیک نامی کے ساتھ دارالخلافت بغداد میں واپس آیا۔

**موصل و مصر کی بغاوت**

۱۷۷ھ میں عطاف بن سفیان ازدی نے خراسان و موصل پر قبضہ کر لیا تھا ان دنوں موصل کا گورنر محمد بن عباس ہاشمی تھا اور بعضے کہتے ہیں کہ عبدالملک بن صالح تھا بہرحال عطاف نے تھوڑے ہی دنوں میں چار ہزار جنگ آوروں کو مجتمع کر کے موصل کا خراج وصول کرنا شروع کر دیا اور گورنر موصل دبا دبایا پڑا رہا یہاں تک کہ خلیفہ ہارون موصل پہونچا اور اس نے موصل کے شہر پناہ کو منہدم کرا دیا عطاف بھاگ کے ارمینیہ سے رقہ چلا آیا اور وہیں مکان بنا لیا۔

۱۷۸ھ میں جوفیہ نے (یہ قبیلہ قیس و قضاعہ سے تھے) گورنر مصر اسحاق بن سلیمان سے بغاوت کی اور کھلے میدان لڑنے کو آئے۔ خلیفہ ہارون نے ہرثمہ بن اعین کو (یہ ان دنوں فلسطین میں تھا) مصر کی بغاوت فرو کرنے کی غرض سے مصر کے جانے کو لکھا۔ جوں ہی ہرثمہ نے مصر میں قدم رکھا جوفیہ کا دماغ درست ہو گیا آتش بغاوت فرو ہو گئی خلیفہ ہارون نے انتظاماً مصر کی گورنری ہرثمہ کو دی پھر بعد ایک ماہ کے اسکو معزول کر کے عبدالملک بن صالح کو مامور کیا۔

**عمال کی تبدیلی و تقرری اور خوارج کی سرکشی**

عہد خلافت مہدی و ہادی میں خراسان کی گورنری پر ابوالفضل عباس بن سلیمان طوسی تھا خلیفہ ہارون نے اسکو معزول کر کے جعفر بن محمد بن اشعث خزاعی کو مقرر کیا اس نے خراسان پہونچ کے ۱۷۳ھ میں اپنے لڑکے عباس کو ایک لشکر جرار کے ساتھ کابل کی جانب روانہ کیا اور خود طخارستان پر جہاد کرنے کی غرض سے حملہ کیا عباس نے کابل و سابہار کو فتح کر کے مرو کی طرف کوچ کر دیا اور جعفر طخارستان سے مراجعت کر کے تیسری رمضان ۱۷۳ھ کو عراق پہونچا۔ بعد اسکے خلیفہ ہارون نے جعفر بن محمد کو معزول

کر کے اس کے لڑکے عباس بن جعفر کو گورنری کا عہدہ عطا کیا پھر بعد چندے اسکو معزول کر کے خالد غطریف بن عطاء کندی کو ۱۷۵ھ میں خراسان، سجستان اور جرجان کی سند گورنری مرحمت کی۔ خالد غطریف نے اپنی جانب سے داؤد بن یزید کو اپنی نیابت دی اور سجستان کا عامل مقرر کیا اسی کے عہد گورنری میں حصین خارجی نے (یہ قیس بن ثعلبہ کا آزاد غلام تھا) اہل اوق کی سازش سے علم بغاوت بلند کیا عثمان بن عمارہ عامل سجستان نے اسکی سرکوبی کو ایک لشکر روانہ کیا حصین نے اسکو ہزیمت دیکے اسکے ایک گروہ کثیر کو قتل کر ڈالا اور جوش کامیابی میں باذغیس، بوسنج اور ہرات کی طرف کوچ کر دیا خالد غطریف نے بارہ ہزار لشکر حصین کی گرفتاری و جنگ پر مامور کیا حصین نے چھ سو کی جمعیت سے مقابلہ کیا اور اس لشکر کو بھی نیچا دکھا کے بہت سے آدمیوں کو قتل کر ڈالا اسوقت سے حصین برابر اطراف خراسان میں قتل و غارت کرتا رہا کسی معرکہ میں عامل خراسان کو اسکے مقابلہ میں کامیابی نہیں ہوئی تاآنکہ ۱۷۷ھ میں اسکی دلیرانہ باغیانہ زندگی کا خاتمہ کر دیا گیا۔

۱۸۰ھ میں ماوراء النہر پر جہاد کیا گیا اور خلیفہ ہارون نے خراسان کی گورنری پر علی بن عیسیٰ بن ماہان کو مامور کیا۔ بیس برس تک اس عہدہ سے ممتاز رہا اسی کے عہد میں حمزہ بن اترک خارجی نے بقصد بوسنج خروج کیا ان دنوں ہرات کی گورنری پر عمرویہ بن یزید ازدی تھا اس نے چھ ہزار سواروں کی جمعیت سے حمزہ سے معرکہ آرائی کی حمزہ نے اسکو شکست دیکے اسکے ہمراہیوں میں سے ایک گروہ کثیر کو مار ڈالا عمرویہ بن یزید اسی غوغا میں دبکے مر گیا تب علی بن عیسیٰ نے اپنے لڑکے حسن کو دس ہزار لشکر کے ساتھ جنگ حمزہ پر روانہ کیا مگر اس نے لڑائی نہ کی علی بن عیسیٰ نے جھلا کے اسکو معزول کر دیا اور بجائے اسکے اپنے دوسرے لڑکے عیسیٰ بن علی کو مامور کیا اس سے اور حمزہ سے لڑائی ہوئی حمزہ نے ہزیمت دیدی علی بن عیسیٰ

نے تازہ دم فوج دیکے اسکو پھر جنگ حمزہ پر واپس کیا مقام نیشا پور میں صف آرائی کی نوبت آئی ایک خونریز جنگ کے بعد حمزہ شکست کھا کے قہستان کی طرف بھاگا عیسیٰ کے لشکریوں نے تعاقب کیا حمزہ کے ہمراہیوں میں سے باستثناء چالیس آدمیوں کے جو اُسکے ہمراہ قہستان بھاگ گئے تھے اور کوئی جانبر نہ ہوا عیسیٰ نے اوق، جوین اور اُن قصبات و دیہات کی جانب اپنے لشکریوں کو روانہ کیا جو حمزہ کی اعانت و امداد کر رہے تھے اور نہایت بے رحمی سے خوارج کے خون کی ندی بہادی تقریباً تیس ہزار خوارج اس قتل عام میں مارے گئے۔ خاتمہ جنگ کے بعد عیسیٰ نے مقام زرنج میں عبداللہ بن عباس نسفی کو اپنا نایب مقرر کر کے مراجعت کی عبداللہ بن عباس نے خراج اور مال غنیمت جمع کرا کے زرنج سے کوچ کر دیا حمزہ کو اسکی خبر لگ گئی اثناء راہ میں بحالت غفلت عبداللہ سے چھیڑ چھاڑ کی عبداللہ اور اس کے ہمراہیوں نے نہایت استقلال و مردانگی سے مقابلہ کیا بالآخر حمزہ شکست کھا کے بھاگ کھڑا ہوا اسکے اکثر ہمراہی اس معرکہ میں کام آگئے بعد اس واقعہ کے حمزہ نے یہ شیوہ اختیار کر لیا کہ اطراف و جوانب کے دیہات و قصبات پر بحالت غفلت شبخون مارتا اور وہاں کے رہنے والوں کو گرفتار کر لاتا تھا کسی خاص گانوں میں قیام پذیر نہ ہوتا تھا اسی زمانہ میں علی بن عیسیٰ نے طاہر بن حسین کو بوشنج پر مامور کیا تھا حمزہ نے یہ سن کے طاہر کا رخ کیا اتفاق سے ایک چھوٹا سا گانوں اثناء راہ میں مل گیا لوٹ لیا وہاں کے باشندوں کو گرفتار کر لیا طاہر بھی یہ خبر پاکے اٹھ کھڑا ہوا خوارج کے ایک گانوں میں پہونچا خوارج طاہر کی آمد سن کے بخوف جان بھاگ گئے۔ یہ وہی خوارج تھے جو تقرر حکم کے خلاف تو تھے مگر لڑتے نہ تھے اور محکمہ خوارج کا وہ گروہ ہے جو وقتاً فوقتاً موقع پاکے جنگ کرنے پر آمادہ ہو جاتا تھا اور اسکا شعار "لا حکم الا للہ" تھا ان لوگوں نے حمزہ کو روزانہ خونریزی و بغاوت سے باز آنے کو لکھا حمزہ نے وعدہ کیا لیکن اس کی

فتنہ پرداز طبیعت کو چین نہ ملا چند دنوں بعد بدعہدی کر کے پھر لوٹ مار شروع کر دی اور امن عامہ میں خلل انداز ہو گیا اسی وجہ سے اس سے اور علی کے ہمراہیوں سے متعدد لڑائیاں ہوئیں۔

## مامون کی ولیعہدی ملکی بغاوتیں

سنہ ۱۸۲ھ میں خلیفہ ہارون نے اپنے لڑکے عبداللہ کی ولیعہدی کی بیعت لی کہ بعد امین کے تخت خلافت کا یہ وارث ہو اور المامون کے مبارک لقب سے ملقب کر کے خراسان اور اسکے ملحقات صوبہ کی ہمدان تک کی سند گورنری مرحمت کی بعد اسکے عیسیٰ بن علی گورنر خراسان کو طلب کر کے مامون الرشید کی جانب سے مقرر کر کے خراسان کی جانب واپس کر دیا۔ اسی سنہ میں ابوخصیب وہب بن عبداللہ نسائی مقام خراسان میں عَلَم بغاوت بلند کر کے خراسان کے اطراف وجوانب کو لوٹنے لگا مگر پھر سطوت شاہی سے خائف ہو کے امان کا خواستگار ہوا امن دیدی گئی۔ اس واقعہ کے بعد ہی یہ خبر مشہور ہوئی کہ بلاد باذغیس میں حمزہ خارجی نے بغاوت پھیلا دی ہے اور قتل وغارت کا بازار گرم کر رکھا ہے عیسیٰ بن علی نے حمزہ پر فوج کشی کر دی مقابلہ ہوا عیسیٰ نے حمزہ کے ہمراہیوں میں سے دس ہزار آدمیوں کو مار ڈالا اور جوش کامیابی میں کابل وزابلستان تک بڑھتا چلا گیا ابوخصیب نے میدان خالی دیکھ کے عہد شکنی کر دی اور بلوائیوں کا ایک گروہ کثیر مجتمع کر کے ابیورد، نسا، طوس اور نیشاپور پر قبضہ کر کے مرو کا قصد کیا چونکہ اہل مرو اس کے فتنہ وشر سے غافل تھے محاصرہ میں آ گئے نگران کی متفقہ کوشش سے ابوخصیب پسپا ہو کے سرخس کی جانب لوٹ آیا سنہ ۱۸۶ھ میں علی بن عیسیٰ بن ماہان ابوخصیب کی سرکوبی کی طرف متوجہ ہوا مرو سے ایک جرار لشکر لے کے ابوخصیب پر چڑھ گیا مقام نسا میں لڑائی ہوئی ابوخصیب مارا گیا اور اسکے عیال واطفال قیدی بنا لئے گئے ابوخصیب کی زندگی کے خاتمہ سے خراسان کی

بغاوت کا خاتمہ ہو گیا آتش بغاوت جو ایک مدت سے مشتعل ہو رہی تھی خاموش ہو گئی۔

۱۸۹ھ میں امراء خراسان نے علی بن عیسیٰ کی بد اخلاقی، کج ادائی، ظلم اور سخت گیری سے تنگ آ کے دربار خلافت میں شکایت لکھ بھیجی کہ اس نے علاوہ اس کے کہ ہم لوگوں کو تیر ظلم و ستم کا نشانہ بنا رکھا ہے شیرازہ خلافت و سلطنت کے درہم و برہم کر ڈالنے کی بھی فکر کر رہا ہے خلیفہ رشید نے یہ خبر پا کے رے کا قصد کیا جوں ہی خلیفہ ہارون کا لشکر رے میں پہونچا علی بن عیسیٰ ہدایا، تحائف اور قیمتی قیمتی اسباب لئے ہوئے حاضر ہوا خلیفہ، کل اراکین دولت اور شاہی خاندان کے کل ممبروں کے سامنے نذریں پیش کیں اس سے خلیفہ ہارون کے خیالات بدل گئے خوش ہو کے گورنری خراسان پر واپس کر دیا اور رے، طبرستان، دبناوند، قومس اور ہمدان کے صوبہ کو بھی اسکی گورنری میں ملحق کر دیا۔ قبل اس واقعہ ۱۸۰ھ میں علی بن عیسیٰ نے اپنے لڑکے عیسیٰ بن علی کو جنگ خاقان پر مامور کیا تھا چنانچہ عیسیٰ بن علی خاقان کو شکست دیکے اس کے بھائی کو گرفتار کر لایا تھا۔

۱۹۰ھ میں رافع بن لیث بن نصر بن سیار نے سمرقند میں آتش بغاوت مشتعل کی فوج شاہی سے ایک مدت دراز تک لڑائیاں ہوتی رہیں انہیں لڑائیوں میں اس کے لڑکے عیسیٰ نے وفات پائی تھی۔ بعد اسکے خلیفہ ہارون نے علی بن عیسیٰ کو چند وجوہات سے (۱۹۱ھ میں) معزول کر دیا از انجملہ یہ وجہ تھی کہ یہ لوگوں کو ذلیل سمجھتا تھا اور رؤسا شہر کی اہانت کرتا تھا ایک روز حسین بن مصعب (یہ طاہر بن حسین کے والد تھے) علی بن عیسیٰ سے ملنے گئے تھے علی بن عیسیٰ کمال ترش روئی سے پیش آیا سخت کلامی کی، اور کلمات فحش سے مخاطب کر کے قتل کر ڈالنے کی بھی دھمکی دی ایسا ہی واقعہ ہشام بن فرخسرو[1] کے ساتھ پیش آیا تھا ہشام نے اس واقعہ کے بعد فالج کا

[1] اصل کتاب میں جگہ خالی ہے میں نے یہ نام تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۶ صفحہ ۱۸۱ سے نقل کیا ہے۔ مترجم۔

حیلہ کرکے علی کے خوف سے خانہ نشینی اختیار کرلی ہر چند لوگوں نے مکان سے نکلنے کو کہا نہ نکلا یہاں تک کہ علی بن عیسیٰ معزول کیا گیا باقی رہا حسین وہ بحال پریشان دربار خلافت پہونچا شکایت کی امن کا خواستگار ہوا خلیفہ ہارون نے امن دی منجملہ اُن امور کے جس سے خلیفہ ہارون نے اسکو گورنری خراسان سے معزول کیا تھا ایک یہ بھی تھا کہ جب اسکا لڑکا عیسیٰ جنگ رافع میں مارا گیا تو ایک لونڈی نے عیسیٰ کے کسی خادم سے تذکرہ یہ کہا کہ بلخ کے فلاں باغ میں تیس ہزار دینار عیسیٰ نے دفن کردئے ہیں اس خادم نے اپنے ملنے والوں سے تذکرہ کیا رفتہ رفتہ عوام الناس میں یہ راز افشا ہو گیا عوام الناس یہ سُن کے دوڑ پڑے باغ میں گھس کے لُوٹ لائے۔ خلیفہ رشید کے کان تک دینار لوٹنے کی خبر پہونچی تو اُس نے جھلا کے علی بن عیسیٰ کو معزول کردیا (کیونکہ علی بن عیسیٰ ہمیشہ کمی خزانہ کی شکایت کرتا تھا اور اس امر کا یقین دلاتا تھا کہ جنگ رافع میں اپنی عورتوں کے زیورات فروخت کرکے نوجکشی کی تھی) اور ہرثمہ بن اعین کو طلب کرکے خراسان کی سند گورنری مرحمت فرمائی۔ رجاء خادم کو اسکے ہمراہ روانہ کیا خلیفہ نے یہ فرمان اپنے قلم سے تحریر کیا تھا اور اس راز کے چھپانے کی سخت تاکید کی تھی اور یہ ہدایت کردی تھی کہ اپنے کو یہ ظاہر کرنا کہ خلیفہ نے مجھے علی بن عیسیٰ کا مددگار و معاون مقرر کرکے روانہ کیا ہے۔ ہرثمہ نے نیشاپور میں پہونچ کے انتظام شروع کردیا اپنے ہمراہیوں کو نیشاپور میں مقرر کرکے مرو پہونچا علی بن عیسیٰ سے ملاقات ہوئی اسکو معہ اسکے اہل وعیال اور متعلقین کے گرفتار کرکے مال واسباب کو ضبط کرلیا جس کی قیمت آٹھ لاکھ تھی جو خلیفہ ہارون کے پاس پانچسو اونٹوں پر بار کراکے بھجدیا اور علی بن عیسیٰ کو اونٹ پر بغیر کجاوہ کے سوار کراکے دارالخلافت بغداد کی جانب روانہ کیا۔ بعد اسکے ہرثمہ نے ماوراءالنہر کی جانب کوچ کیا

اور رافع بن لیث پر سمرقند میں محاصرہ ڈالا آخر کار طول محاصرہ سے گھبرا کے رافع نے امن طلب کی ہرثمہ نے امن دیدی اور چند دنوں سمرقند میں قیام پذیر رہا مرو میں ہرثمہ کے آنے کا واقعہ ۱۹۳ھ کا ہے۔

## امین و مامون کی ولیعہدی کی تجدید

۱۸۶ھ میں خلیفہ ہارون نے انبار سے بقصد حج مکہ معظمہ کا سفر اختیار فرمایا اس کے ساتھ اسکے تینوں لڑکے محمد امین، عبداللہ مامون، اور قاسم تھے۔ سب سے پہلے امین کی ولیعہدی کی بیعت لی تھی اور اسکو عراق، شام اور عرب کی حکومت عطا کی تھی بعد اسکے مامون کو ولیعہد مقرر کیا اور اسکو خراسان اور ہمدان کے صوبجات تا اقصائے مشرق دئے تھے اور مامون کے بعد اپنے تیسرے بیٹے قاسم کی ولیعہدی کی بیعت لی تھی اور اسکو موتمن کا لقب دیا تھا مگر مامون الرشید کو اسکی معزولی کا بصورت نالایق ثابت ہونے کے اور بحالی کا بصورت لایق ہونے کے اختیار دیا تھا اسکو جزیرہ، ثغور اور عواصم کی حکومت دی تھی۔

مدینہ منورہ پہونچ کے اہل مدینہ کو انعامات دئے مستحقین میں خیرات تقسیم کی جس کی تعداد ایک کروڑ پانچ لاکھ دینار تھی اسی طرح مکہ معظمہ میں داد و دہش سے کام لیا۔ فقہاء، قضاۃ اور سرداران لشکر کو طلب کر کے دونوں شہزادوں کی جانب سے جدا جدا عہدنامے لکھوائے ایک امین کیطرف سے مامون کے ساتھ وفا کرنیکا۔ دوسرا مامون کیطرف سے تھا امین کے ساتھ ایفاء عہد کا۔ پھر ان دستاویزات کو شہادتوں سے مکمل کر کے خانہ کعبہ میں آویزاں کر دیا پھر جب ۱۸۹ھ میں طبرستان گیا اور وہاں چندے قیام پذیر رہا تو سرداران لشکر و اراکین دولت کو جمع کر کے یہ کہا کہ یہاں پر جو کچھ میرے لشکر میں مال، خزانہ، آلات حرب اور ساز و سامان ہے اسکا مالک مستقل صرف مامون ہے اور ان لوگوں سے مامون کی ولیعہدی کی تجدید بیعت کر کے بغداد کی جانب کوچ کر دیا۔

اسی طرح بغداد میں رؤساء شہر و سرداران لشکر کو مجتمع کر کے امین کی ولیعہدی کی بیعت کی تجدید کی۔

## برامکہ کا اقبال و ادبار

ہم اوپر بیان کر آئے ہیں کہ خالد بن برمک اکابر شیعہ سے تھا اور دولت عباسیہ میں جو اعزاز اور رتبہ اسکے خاندان کو حاصل تھا وہ کسی اور اراکین سلطنت کو نصیب نہ تھا بڑی بڑی ولایتوں اور صوبوں کے برامکہ ہی مالک و حکمراں تھے۔ خلیفہ منصور نے موصل اور اذربیجان کی گورنری پر خالد کو مقرر کیا تھا اور اسکے بیٹے یحییٰ کو ارمینیہ کی حکومت مرحمت کی تھی خلیفہ مہدی نے ہارون الرشید کی اتالیقی اسی کے سپرد فرمائی تھی اس نے اس خدمت کو نہایت عمدگی سے انجام دیا تھا اور خلیفہ ہادی سے جبکہ ہارون کو معزول کر کے اپنے بیٹے کو ولیعہد بنانے کا قصد کیا تھا اسی نے کھلم کھلا مخالفت کی تھی اسی بناء پر خلیفہ ہادی نے اسکو قید کر دیا تھا پس جب ہارون سریر خلافت پر جلوہ افروز ہوا تو قلمدان وزارت یحییٰ کے سپرد کر کے امور مملکت کے سیاہ و سفید کرنے کا اختیار دیدیا۔

یحییٰ پہلے خیزران (مادر ہارون الرشید) کی رائے سے امور مملکت کو انجام دیتا تھا لیکن جب یہ مرگئی تو اسکا قدم استقلال اور استحکام کے ساتھ سلطنت میں جم گیا اسکا بہت بڑا خاندان تھا حقیقی اچچیرے بھائی اور بھتیجے کثرت سے تھے اسکے بیٹے جعفر، فضل اور محمد امور سلطنت میں اپنے باپ کی طرح دخیل تھے خلیفہ کے تقرب کا ان کو بہت بڑا حصہ شرف کا ملا تھا خلیفہ سے انکو خاص خصوصیت تھی اور فضل تو خلیفہ ہارون کا رضاعی بھائی تھا فضل کی ماں نے ہارون کو اور ہارون کی ماں خیزران نے فضل کو دودھ پلایا تھا اور چونکہ ہارون نے یحییٰ کی گود میں پرورش پائی تھی اس وجہ سے بپاس ادب یحییٰ کو باپ کے خطاب سے مخاطب

کیا کرتا تھا اور (یحییٰ کے معمر ہو جانے پر) فضل اور جعفر کو عہدہ وزارت سے ممتاز کیا تھا۔ قبل اسکے جعفر کو مصر و خراسان کی گورنری بھی دی تھی اور جن دنوں مابین مضریہ و یمانیہ شام میں فتنہ و فساد برپا ہو گیا تھا اسی کو اس ہنگامہ کے فرو کرنے کے لئے منتخب کیا تھا چنانچہ اس نے بکمال خوبی اس خدمت کو انجام دیا اور نیکنامی کے ساتھ واپس آیا تھا۔ فضل کو بھی حکومت مصر و خراسان دی گئی تھی اور جب یحییٰ بن عبداللہ علوی نے بسازش دیلم سر اٹھایا تھا تو فضل ہی کو خلیفہ ہارون نے یحییٰ بن عبداللہ کی طرف روانہ کیا تھا اسی کی حکمت عملی اور پولیٹکل چالوں سے یحییٰ ابن عبداللہ نے خلیفہ کی اطاعت قبول کی تھی۔ اور ماموں کی ولیعہدی کے بعد جعفر بن یحییٰ کو اتالیقی کی خدمت سپرد کی تھی ان کل مہمات، انتظامات اور ملکی خدمات کو ان لوگوں نے نہایت حسن و خوبی سے انجام دیا۔ رعایا سے خلیفہ تک سب انکے مداح تھے۔

رفتہ رفتہ انکا اقتدار اور جاہ و جلال حکومت و سلطنت میں اس درجہ بڑھ گیا کہ خلیفہ کا نام ہی نام رہ گیا تھا امور سلطنت کے سیاہ و سفید کرنے کے یہی مالک تھے۔ امراء دولت کو اس سے حسد پیدا ہوا موقع پا کے خلیفہ سے شکایتیں کرنے لگے آئے دن کی شکایات سے خلیفہ کے دل میں بھی بمقتضائے بشریت برامکہ علی الخصوص جعفر کی طرف سے ایک کبیدگی پیدا ہو گئی چھوٹی چھوٹی غلطیوں اور فروگذاشتوں کو ان آنکھوں سے دیکھنے لگا جس سے سنگین اور غیر قابل عفو جرائم دیکھے جاتے تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ خلیفہ کی برہمی کے اسباب سے ایک سبب یہ بھی تھا کہ خلیفہ نے یحییٰ بن عبداللہ کو جب کہ فضل برمکی اسکو دیلم سے بہ حکمت عملی لے آیا تھا جعفر برمکی کے پاس نظر بند کر دیا تھا اور اس نے اسکو بغیر اجازت و اطلاع خلیفہ رہا کر دیا فضل بن ربیع نے خلیفہ کے کان تک اس واقعہ کو پہونچا دیا۔ خلیفہ نے جعفر سے استفسار کیا جعفر نے اس خبر کی تصدیق کر دی خلیفہ کو جعفر کی

اس خودرائی اور ایسے باغی ملزم کے رہا کر دینے سے کشیدگی پیدا ہوئی اور وقتاً فوقتاً لوگوں کی شکایتوں سے یہ کبیدگی بڑھتی گئی بالآخر صاف طور سے اپنی ناراضی کو ظاہر اور بات بات پر اعتراض کرنے لگا۔ایک روز یحییٰ بن خالد حسب دستور قدیم خلیفہ کی خدمت میں بلا اطلاع حاضر ہوا اتفاق سے اسوقت شاہی طبیب جبرئیل بن بختیشوع بیٹھا ہوا تھا خلیفہ نے اس سے مخاطب ہو کے کہا "کیوں جبرئیل تمہارے مکان میں بھی یوں ہی بلا اطلاع لوگ چلے آتے ہیں؟" عرض کی "یہ غیر ممکن ہے" پھر یحییٰ کی طرف متوجہ ہوا یحییٰ نے جواب دیا "امیرالمومنین! یہ کوئی نئی بات نہیں ہے میں ہمیشہ بلا اجازت حاضر ہوتا تھا اگر پیشتر سے مجھے یہ معلوم ہوتا کہ میری حاضری بلا اطلاع ناگوار خاطر ہمایوں ہوتی ہے تو میں اپنے کو اسی طبقہ میں رکھتا" خلیفہ نے شرم سے گردن جھکا کے کہا "تم اپنے دل میں کچھ خیال نہ کرو میں نے یوں ہی ایک بات کہہ دی" ہمیشہ کا دستور تھا کہ جب یحییٰ دربار خلافت میں آتا تو حاجب، دربان اور خدام تعظیم کے لئے اٹھ کھڑے ہوتے تھے مگر شکر رنجی کے بعد خلیفہ ہارون کے اشارہ سے مسرور (خادم) نے تعظیم کرنے کی ممانعت کر دی چنانچہ جس وقت یحییٰ دربار خلافت میں حاضری کی غرض سے آتا تو دربان مُنہ پھیر لیتے تھے ایک مدت اسی حالت سے گذر گئی ۱۸۷ھ میں حج سے واپسی کے وقت خلیفہ ہارون نے انبار میں قیام کیا جعفر بھی ہمراہ تھا ایک روز رات کو خلیفہ ہارون نے مسرور (اپنے خادم خاص) کو معہ ایک جماعت سرہنگوں کی طلب کر کے حکم دیدیا کہ تو اسی وقت جعفر کے خیمہ میں جا اور دروازہ خیمہ پر بُلا کے اُسکا سر اُتار لا مسرور یہ سن کے کانپ اُٹھا بار بار عرض کر رہا تھا کہ آپ اس حکم کو غور کر کے صادر فرمائیے خلیفہ ہارون نے ڈانٹ کر کہا "نہیں! تجھے اس حکم کی تعمیل کرنا ہوگی" مسرور سہم گیا پھر خلیفہ زمین پر چھڑی پٹک کے بولا "جا

اسی وقت اس حکم کی تعمیل کرو ورنہ تیری خیر نہیں ہے" مسرور یہ دیکھ کے کہ خلیفہ کا غصہ بڑھتا جاتا ہے رخصت ہو کے جعفر کے خیمہ میں آیا اور جعفر کا سر اُتار کے خلیفہ ہارون کے روبرو لاکے رکھ دیا خلیفہ نے اسی شب میں فضل برمکی کو گرفتار کرا کے قید کر دیا اور یحییٰ کے کل مکانات، جاگیریں، خدام اور مال و اسباب کے ضبطی کا ایک گشتی فرمان تمام ممالک میں بھیجدیا اور برامکہ کے چھوٹے بڑے کو جیل میں ڈالدیا۔ اگلے دن جعفر کی لاش بغداد کو روانہ کی اور یہ حکم دیا کہ اس کے دو ٹکڑے کر کے پل پر نصف نصف ہر دو جانب آویزاں کر دئے جائیں۔ اس عتاب شاہی سے صرف محمد بن خالد برمکی محفوظ رہا خلیفہ ہارون کا یہ ایک احسان تھا کہ اس نے یحییٰ اور اسکے بیٹوں فضل، محمد اور موسیٰ پر کسی قسم کی سختی نہیں کی۔ بعد اسکے عبدالملک بن صالح بن علی پر یہ الزام لگایا گیا کہ یہ برامکہ کا ہوا خواہ اور دوست ہے۔ خوبی قسمت سے یہ شکایت عبدالملک کے بیٹے عبدالرحمن نے کی تھی کہ اسکو بھی دعوائے خلافت ہے خلیفہ نے اسکو فضل بن ربیع کے پاس نظر بند کر دیا دوسرے دن سر دربار طلب کر کے دھمکا کے حال دریافت کرنے لگا عبدالملک نے حلفاً اس سے انکار کیا اور اپنی خدمات سابقہ کا اظہار کر کے اطاعت و فرمانبرداری کا اقرار کیا شہادت کی غرض سے اسکا کاتب پیش کیا گیا عبدالملک نے کہا "یہ جھوٹا ہے" تب اسکا بیٹا عبدالرحمن بلایا گیا عبدالملک نے عرض کی اسکی شہادت بھی قابل اعتبار نہیں ہے کیونکہ یہ مامور معذور ہے یا عاق فاجر ہے" خلیفہ ہارون یہ کہتا ہوا دربار عام سے اُٹھ کھڑا ہوا "تو ان دو سے زیادہ اور عادل شاہد کہاں سے آسکتے ہیں خیر میں اس بابت غور کرونگا دیکھوں اللہ تعالیٰ کی کیا مرضی ہے کیونکہ وہی میرے اور تیرے درمیان میں حَکَم ہے" عبدالملک نے جواب دیا بہتر میں بھی اللہ تعالیٰ کے حَکَم ہونے اور امیرالمومنین کے حاکم ہونے پر راضی ہوں کیونکہ

مجھے یقین کامل ہے کہ امیر المومنین اپنی خواہش نفسانی کو رضائے رب پر مقدم نہ کرینگے
پھر دوسرے دن خلیفہ ہارون نے اسکو سر دربار طلب کیا خوف جان سے کانپتا ڈرتا ہوا حاضر ہوا اور اپنے تعلقات، خدمات اور خیر خواہیاں ظاہر کرنے لگا خلیفہ ہارون نے کہا" واللہ اگر بنی ہاشم کو صفحہ ہستی پر باقی رکھنے کا مجھے خیال نہ ہوتا تو میں بے شک تجھے قتل کر ڈالتا" اور بدستور جیل میں بھیجدیا اس کے بعد عبداللہ بن مالک (یہ محکمہ پولیس کا افسر اعلیٰ تھا) حاضر ہوا باتوں باتوں عبدالملک کا ذکر آگیا عبداللہ بن مالک نے عرض کی "امیر المومنین! سچ تو یہ ہے کہ عبدالملک آپ کا بڑا خیر خواہ اور جان نثار ہے میں نے آج تک اس سے کسی قسم کی برائی نہیں دیکھی" خلیفہ ہارون نے فرمایا "اگر تم کو اسکے حرکات وسکنات اور افعال سے اطمینان کلی ہے تو میں اسکو رہا کئے دیتا ہوں" عرض کی "چونکہ آپ نے اسکو قید کر دیا ہے بالفعل یہ امر نامناسب ہے مگر نرمی کیجئے" خلیفہ ہارون نے ایسا ہی کیا اور وظیفہ مقرر کر دیا یہانتک کہ ہارون الرشید کا انتقال ہو گیا اور خلیفہ امین نے اسکو رہا کیا۔

بعد اس واقعہ کے خلیفہ ہارون نے قیدیان برامکہ پر سختی شروع کر دی یحییٰ برمکی کے پاس ملامتانہ کہلا بھیجا "تم نے مجھ سے عبدالملک کے باغیانہ خیالات چھپائے تم کو یہ زیبا نہ تھا" یحییٰ نے یہ پیام سن کے جواب دیا "امیر المومنین! خود یہ خیال فرما سکتے ہیں کہ عبدالملک مجھ سے اپنے ایسے پوشیدہ راز کیوں بتلائے گا میں تو ہوا خواہ دولت وحکومت تھا اور اگر مجھے یہ امر اشارۃً کنایۃً کسی طرح معلوم ہو جاتا تو میں اسکا آپ سے زیادہ دشمن ہوتا نعوذ باللہ! آپ ایسے خیالات اپنے دماغ عالی سے دور کیجئے ہاں یہ ضرور تھا کہ میں بوجہ تقدس مذہبی اس سے محبت رکھتا تھا اور میرا گمان تو یہ ہے کہ اس میں مذہبی تقدس سب عباسیوں سے بڑھ کر ہے" پیامبر نے یہ پیام خلیفہ ہارون تک پہونچایا خلیفہ نے پیامبر کو پھر الٹے پاؤں

یحییٰ کے پاس بھیجا اور یہ دھمکی دی کہ اگر صحیح صحیح واقعہ بیان نہ کروگے تو میں تمہارے بیٹے فضل کو قتل کرڈالونگا یحییٰ نے جواب دیا "امیرالمومنین کو اختیار ہے ہم لوگوں کی جانیں آپ کے قبضہ میں ہیں جو چاہیں کریں" پیامبر نے یہ سن کے فضل کا ہاتھ پکڑ لیا اور لے چلا یحییٰ زار زار رونے لگا فضل اپنے بڈھے اور مصیبت زدہ باپ سے رخصت ہوا یحییٰ نے رخصت کے وقت اللہ تعالیٰ کی رضامندی کی دعا دی۔ خلیفہ ہارون کے حکم کے مطابق پیامبر نے فضل کو تین روز تک دوسرے مکان میں قید رکھا جب ان دونوں آدمیوں سے کسی حال کا انکشاف نہ ہوا تو پھر دونوں کو ایک ہی جگہ پر قید کر دیا۔

ابراہیم بن عثمان بن نہیک بعد قتل جعفر برمکی اکثر برامکہ کا ذکر کر کے رویا کرتا تھا اور اسکی قوم بھی اسکے ساتھ روتی تھی ابراہیم کی روتے روتے یہ حالت ہو جاتی تھی کہ دیوانہ وار جعفر کا قصاص مانگنے لگتا تھا اور جب کنیزوں کے ساتھ مجلس عیش میں نبیذ پینے کو بیٹھتا تھا تو تلوار ہاتھ میں لیکر کہتا تھا واجعفراہ واسیداہ واللہ لاثارن بك ولاقتلن قاتلك (ہائے جعفر ہائے میرے سردار واللہ میں تمہارے خون کا بدلہ ضرور لونگا اور تمہارے قاتل کو ضرور قتل کرونگا) ابراہیم کا یہ جوش انتقام دیکھ کے اسکے بیٹے اور حفص نے جا کر خلیفہ ہارون سے اطلاع کر دی خلیفہ ہارون ابراہیم کو طلب کر کے جعفر کے قتل پر افسوس و ندامت ظاہر کرنے لگا ابراہیم نے رو کے جواب دیا "واللہ امیرالمومنین آپ نے بہت بڑی غلطی کی" ہارون الرشید یہ سن کے جھلا اٹھا جھڑک کے بولا "چل اٹھ کھڑا ہو" ابراہیم جوں ہی اٹھا اسکے بیٹے نے پیچھے سے ایک تلوار کا ہاتھ لگایا جس کے صدمہ سے چند راتوں کے بعد مر گیا کہا جاتا ہے کہ ابراہیم کے بیٹے نے ہارون کے حکم سے یہ فعل کیا تھا۔

یحییٰ برمکی برابر کوفہ ہی کے جیل میں رہا تا آنکہ سنہ ۱۹۰ھ میں انتقال کر گیا بعدہٗ اس کے بیٹے فضل نے سنہ ۱۹۳ھ میں وفات پائی۔ خاندان برامکہ محاسن عالم سے تھے اور ان کی دولت منجملہ بڑی دولتوں کے تھی اور یہ لوگ دولت اور ملت کے چہرہ کی زیبائش تھے۔

(مترجم) علامہ مورخ نے جس قدر حالات خاندان برامکہ کے تحریر فرمائے ہیں وہ نہایت بھنچے اور تُلے ہوئے ہیں کسی مقام پر نقطہ تک رکھنے کی جگہ نہیں ہے مگر ہیں اختصار کے ساتھ۔ لہذا میں بہ نظر دلچسپی ناظرین خاندان برامکہ کے مشاہیر کے حالات اور کتب تواریخ سے لکھنا چاہتا ہوں امید ہے کہ پڑھنے والے شوق و دلچسپی سے پڑھیں گے۔

خاندان برامکہ سے جو سب سے پہلے عہدہ وزارت سے ممتاز کیا گیا وہ خالد برمکی تھا اس کے آجداد آتشکدہ نوبہار کے متولی تھے جس کو منوچہر بادشاہ فارس نے ماہتاب کے نام پر بنوایا تھا مشہور آتشکدوں میں چوتھا نمبر اسی کا تھا جب سنہ ۳۱ھ عہد خلافت عثمان ذی النورین میں خراسان مفتوح ہوا اور اسلامی حکومت تمام اطراف میں پھیل گئی اُس وقت یہ آتشکدہ بھی جو عہد منوچہر سے آباد چلا آتا تھا ویران ہو گیا اور خاندان برامکہ رنج و مصیبت کے محاصرہ میں آ گیا۔ پھر سنہ ۸۶ھ عہد خلافت ولید بن عبدالملک اموی میں قتیبہ بن مسلم حجاج کی طرف سے خراسان کا گورنر ہو کے وارد خراسان ہوا اور ایک بہت بڑی فوج مرتب کر کے مرو پر فوجکشی کر دی اس لڑائی میں جہاں اور مال غنیمت مسلمانوں کے ہاتھ آیا تھا وہاں لونڈیاں بھی گرفتار ہو کر آئی تھیں ان میں ایک عورت برمک کی تھی تقسیم غنیمت کے وقت یہ عورت عبداللہ بن مسلم (برادر قتیبہ) کے حصہ میں آئی اتفاق سے یہ اُس سے باردار ہو گئی چند روز بعد اہل مرو سے صلح ہوئی تو قتیبہ کے حکم سے لونڈیاں واپس ہوئیں

مجبوراً عبداللہ نے اس برمکی عورت کو بھی برمک کے پاس واپس کر دیا مگر یہ شرط قرار پائی کہ اگر بیٹا پیدا ہوا تو ہمارا ہے۔ انقضاء مدت حمل کے بعد خالد پیدا ہوا اسکی تعلیم و تربیت کا زمانہ کیسا اور کہاں گذرا اسکے نسبت ہم خامہ فرسائی نہیں کیا چاہتے اس کا عروج ۱۳۲ھ عہد خلافت سفاح سے شروع ہوتا ہے۔ ابو سلمہ[۵۱] خلال وزیر آل محمد کے قتل کے بعد وزارت کا معزز عہدہ اسی کو مرحمت کیا گیا سفاح کے مرنے تک اس نے وزارت کی۔ المنصور[۵۲] سریر خلافت پر جلوہ افروز ہوا تو اس نے بھی اُس کو وزارت ہی کے عہدہ پر رکھا لیکن بعد ایک سال ایک مہینہ کے ابو ایوب موریانی کی حکمت عملی سے خلیفہ منصور نے خالد کو بغاوت اکراد کے فرو کرنے کو فارس بھیجدیا۔ خالد کے جانے کے بعد ابو ایوب موریانی قلمدان وزارت کا مالک بنایا گیا۔ اگرچہ پھر خالد کو عہدہ وزارت نصیب نہیں ہوا لیکن بڑے بڑے ذمہ داریوں کے کام اسکے سپرد رہے۔ خلیفہ مہدی کا زمانہ ولیعہدی میں اتالیق رہا۔ موصل کی حکومت اس کے سپرد کی گئی۔ غرض جب تک زندہ رہا ممتاز عہدہ سے سرفراز رہا آخر الامر بقول ابن القادسی ۱۶۳ھ میں وفات پائی۔ اسکا ایک لڑکا یحییٰ تھا۔

یحییٰ برمکی ہشام بن عبدالملک اموی کے زمانہ خلافت میں پیدا ہوا اسکی ولادت کا باوجود تلاش کے کچھ پتہ نہیں چلا اسکی تعلیم و تربیت اور سن طفولیت کے حالات سے ہم کو چنداں واقفیت نہیں ہوئی مگر ہم اتنا بتلا سکتے ہیں کہ جب اس کے شباب کا زمانہ ہوا تو اس کا نامور باپ دولت عباسیہ کے اراکین سلطنت سے شمار کیا جاتا تھا۔ خالد کی کارگذاریوں اور یحییٰ کی قابلیت پر نظر کر کے یحییٰ[۵۳] کو خلیفہ مہدی نے

---

۵۱ ابن خلکان مطبوعہ مصر جلد اول صفحہ ۱۰۶۔
۵۲ ابن خلکان جلد اول صفحہ ۱۰۶۔
۵۳ ابن خلکان جلد ۲ مطبوعہ مصر صفحہ ۳۲۲۔

ہارون الرشید کا اتالیق مقرر کیا چنانچہ ہارون نے اسی کے آغوش تربیت اور نگرانی میں تعلیم پائی اور جب ہارون کو خلیفہ مہدی نے حدود مغرب، آذربیجان اور ارمینیہ کی گورنری مرحمت کی تو منجملہ اور خاص خاص آدمیوں کے جو ہارون کے ہمراہ بھیجے گئے تھے یحیٰی برمکی بھی تھا۔ جس وقت خلیفہ ہادی نے ہارون کو خلافت و سلطنت سے محروم رکھنے کی فکر کی تھی اُس وقت یحیٰی نے اس رائے سے مخالفت کی تھی جس کی پاداش میں اسکو سزائے قید جھیلنا پڑی تھی اور تا وقت وفات ہادی یہ جیل میں رہا۔ انہیں خیر خواہیوں اور دل سوزیوں کے صلہ میں ہارون نے تخت خلافت پر متمکن ہوتے ہی یحیٰی کو امور مملکت میں سیاہ و سفید کرنے کا اختیار دیدیا تھا۔ اس کے زمانہ وزارت میں دربار خلافت اہل علم و اہل کمال سے بھرا رہتا تھا اس کے عہد میں علوم اور فنون کے ترجمہ کی ترقی ہوئی۔ یہ بہت بڑا فیاض، رحیم، کریم اور رقیق القلب تھا معلومات اسکے وسیع تھے شاعر بھی تھا اور علم نجوم میں اس کو ایک خاص مہارت تھی اوائل عمر سے اسکے درمیانی عمر کا حصہ نہایت اچھا رہا مگر آخری حصہ عمر نہایت بُرے طور سے گذرا تیسری محرم سنہ ۱۹۰ھ میں کوفہ کے جیل میں وفات پائی۔ اس کے آٹھ بیٹے فضل، محمد، جعفر، موسیٰ، عباس، احمد، خالد، عبداللہ تھے لیکن ان میں سے فضل و جعفر زیادہ مشہور ہیں اور انہیں کے اقتدار اور جاہ و جلال کے افسانے عہد خلافت ہارون الرشید میں مشہور ہوئے بیان کیا جاتا ہے کہ علاوہ ان آٹھ لڑکوں کے ایک لڑکا اور تھا جس کا نام باوجود تحقیق اور تفتیش مجھے معلوم نہیں ہوا۔

فضل[1] برمکی تیسویں ذی الحجہ سنہ ۱۴۷ھ میں پیدا ہوا اس کے ایک مہینہ بعد ہارون الرشید کی ولادت ہوئی دونوں ایک دوسرے کے رضیع تھے ہارون الرشید جیسا یحیٰی کو باپ

[1] ابن خلکان جلد ۱ صفحہ ۴۰۰۔

کہا کرتا تھا ویسا ہی فضل و جعفر کو بھائی کے خطاب سے یاد کرتا تھا مہدی نے ہارون کی اتالیقی یحییٰ کو سپرد کی تھی اور ہارون[۱] نے جعفر و فضل کے آغوش تربیت میں اپنے بیٹوں امین و مامون کو دیا تھا۔ ہارون الرشید کا پہلا وزیر یحییٰ برمکی تھا لیکن ضعیف ہو جانے پر ۱۷۸ھ میں قلمدان وزارت فضل کے سپرد کیا گیا مگر یحییٰ کا اقتدار بدستور قایم رہا اور پیچیدہ معاملات ملکی اسی کی رائے سے طے کئے جاتے تھے یحییٰ بن عبداللہ علوی کی بغاوت کے زمانہ میں یہی اس مہم پر روانہ کیا گیا اور اس نے اس خدمت کو بغیر جنگ اور خونریزی کے نہایت حسن و خوبی سے انجام دیا تھا۔ اس حسن خدمت کے صلہ میں ہارون الرشید نے صوبہ خراسان کی گورنری مرحمت کی تھی اور طبرستان، رے، نہاوند، ہمدان، جرجان، اذربیجان اور ارمینیہ کے بلاد اسکی گورنری میں ملحق کر دئے تھے۔ فضل کا دائرہ حکومت بہت بڑا تھا۔ جواد، کریم، فیاض اور علم و ہنر کا قدردان تھا۔ اسکی سخاوت اور فیاضی کے حالات لکھنے کو ایک دفتر چاہئے اسکی داد و دہش نے ایک عالم کو اپنا گرویدہ بنا لیا تھا۔ علوم و فنون کے ترقی دینے میں بھی اسکو بہت بڑا حصہ ملا کاغذ بنانے[۲] کا کارخانہ اسی نے جاری کیا۔ ۴۵ برس کی عمر میں یوم جمعہ محرم ۱۹۳ھ کو رقہ کے جیل میں انتقال کیا۔

جعفر برمکی یحییٰ برمکی کا دوسرا نامور بیٹا تھا۔ اس کے اقتدار اور ملکی خدمات کے تذکرہ روز روشن کی طرح ظاہر ہیں۔ خلیفہ ہارون کو اس سے دلی محبت تھی ہر ایک ساعت بغیر اسکے چین نہ آتا تھا۔ مصر اور خراسان کی گورنری پر رہا اور فضل کے بعد عہدہ وزارت سے ممتاز کیا گیا۔ عقیل، فہیم اور تجربہ کار تھا اسکی لیاقت پر ہارون الرشید کو ناز تھا وزارت کا اقتدار اس درجہ بڑھا ہوا تھا کہ ہارون الرشید برائے نام خلیفہ

---

[۱] ابن خلکان جلد ا صفحہ ۱۰۹۔

[۲] مقدمہ ابن خلدون فصل ۱۳ صناعۃ الوراقہ صفحہ ۳۵۰۔

تھا حکم و احکام تمام ممالک محروسہ میں اسی کے جاری تھے جہاں دیکھئے اسی کی جاگیر تھی۔ عالیشان مکانات دجلہ کے کنارہ اسی کے نظر آتے تھے ہر وقت اسکے دروازہ پہ حاجتمندوں کا میلہ سا لگا رہتا تھا۔ انہیں اسباب سے یہ اور اسکا خاندان تباہ و برباد کیا گیا۔ اسکے قتل کے افسانہ میں بڑی رنگ آمیزی کی گئی ہے۔ عجیب و غریب واقعہ ہونے کے لحاظ سے لوگ دلچسپی سے سنتے اور نقل کرتے ہیں۔ اس بے سر و پا افسانہ کے ذکر سے تاریخ کے دامن پر بدنما داغ لگ گیا ہے۔

اس غلط واقعہ کا ماخذ جسکی شہرت اُردو زبان میں بھی بذریعہ ناولوں اور رسائل کے ہوگئی ہے تاریخ کبیر ابو جعفر جریر طبری ہے جس نے ۳۱۰ھ میں وفات پائی اسوقت سے آجتک برابر مورخین ایک دوسرے سے اس واقعہ کو نقل کرتے چلے آئے عام طور سے اس واقعہ کی تنقید و تحقیق کی طرف توجہ نہ کی گئی۔ مگر علامہ طبری نے جن الفاظ سے اس واقعہ کی روایت کی ہے ان سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اُس کو خود اس روایت پر وثوق نہ تھا اُس کے الفاظ یہ ہیں:۔

| | |
|---|---|
| قد حدثني احمد بن زهير احسبه عن عمه زاهر بن حرب ان سبب هلاك جعفر والبرامكة ان الرشيد كان لا يصبر من جعفر وعن اختہ عباسة بنت المهدي وكان يحضرهما اذا جلس للشرب فقال لجعفر ازوجكها ليحل | مجھ سے احمد بن زہیر نے کہا معلوم ہوتا ہے کہ اُس نے اپنے چچا زاہر بن حرب سے یہ روایت کی ہے کہ سبب ہلاکت جعفر اور برامکہ کا یہ ہے کہ رشید کو بغیر جعفر اور اپنی بہن عباسیہ بنت المہدی کے ایک ساعت صبر نہیں آتا تھا اور یہ دونوں شراب نوشی کے جلسہ میں شریک ہوا کرتے تھے اس لئے رشید نے جعفر سے کہا کہ میں عباسیہ کا عقد تمہارے ساتھ کیا چاہتا |

| | |
|---|---|
| لاث النظر ولا یکون منه | ہوں تاکہ تم کو اسکا دیکھنا مباح ہو جائے لیکن |
| شئ مما یکون للرجل الی زوجته | زن وشوی کے تعلقات نہ ہوں، چنانچہ اس |
| فروجها منه علی ذلك - | شرط پر عباسہ کا عقد جعفر سے کر دیا- |

یہی الفاظ ہیں جن کی بناء پر بعض مورخین نے بڑی بڑی خیالی عمارتیں قایم کر لی ہیں طبری سے جس نے اس واقعہ کی روایت کی ہے وہ احمد بن زہیر ہے اور احمد بن زہیر سے جس نے روایت کی ہے اسکا حال خود طبری کو معلوم نہیں ہوا اسکا یہ کہنا "احسبه عن عمه زاهر بن حرب" صاف طور سے بتلا رہا ہے کہ احمد بن زہیر کی روایت مورخانہ حیثیت سے نہیں ہے بلکہ عام روایت کی بناء پر ہے- قطع نظر اس سے اگر یہ امر تسلیم کر لیا جائے طبری کی اخیر روایت کا جس پر سلسلہ روایت ختم ہو جاتا ہے زاہر ہی ہے تو زاہر کا یہ حال ہے کہ اسکا کسی معاملہ یا مشورہ عقد عباسہ میں شریک ہونا یا بوقت قتل جعفر موجود ہونا کسی تاریخ سے نہیں پایا جاتا- خود طبری نے ان لوگوں کے نام لکھے ہیں جو اس معاملہ میں ہارون الرشید کے ہمراز و شریک تھے- اور بفرض تقدیر اگر طبری اس واقعہ کو تسلیم کر لیتا تو آگے چل کر اور اسباب قتل جعفر کے تحریر نہ کرتا اور اگر تحریر کرتا تو اس واقعہ کو ترجیح دیتا مگر اس نے ایسا نہیں کیا بلکہ کل واقعات جو جعفر کے قتل کے محرک ہوئے تھے بلا ترجیح لکھ دئے ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ واقعہ مذکورہ اس کے نزدیک مسلمہ نہیں ہے محمد دیاب آتلیدی نے بھی اس واقعہ کو اعلام الناس صفحہ ۵۳ میں بروایت ابراہیم بن اسحاق نقل کیا ہے اور اصل راوی کا نام ابو ثور زاہر بن صقلاب اور بجائے عباسہ کے میمونہ کا نام لکھا ہے ع ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بہ کجا خلیفہ مہدی کی چار لڑکیاں بانوقہ، عباسہ، عالیہ اور سلمہ تھیں علاوہ ان کے کوئی لڑکی میمونہ نامی نہ تھی اور عباسہ کا عقد ہارون نے پہلے محمد بن سلیمان

سے کیا تھا جب یہ مرگیا تو ابراہیم بن صالح بن علی سے اسکا نکاح کیا گیا (دیکھو کتاب المعارف لابی محمد عبداللہ بن مسلم بن قتیبہ کاتب دینوری المتوفی ۲۷۶ھ صفحہ ۱۳۳) علامہ ابن خلدون مؤلف کتاب ہذا نے جو اس واقعہ پر مقدمہ تاریخ میں ریمارک کیا ہے وہ آب زر سے لکھنے کے قابل ہے مگر افسوس ہے کہ اسکو بخیال اطالت مقال اعادہ نہیں کیا چاہتے۔ فمن شاء الاطلاع علیہا فلیرجع الیہا۔ انتہی کلام المترجم۔

**ملکی فتوحات** ہارون الرشید جیسا کہ طبری وغیرہ نے روایت کی ہے ایک سال جہاد کرتا تھا اور دوسرے سال زیارت کعبہ کو جاتا تھا اور روزانہ سو رکعتیں نماز پڑھا کرتا اور ایک ہزار درہم خیرات دیتا تھا اور جب حج کرنے کو جاتا تو ایک سو فقہاء کو اپنے جیب خاص کے صرف سے اپنے ہمراہ لیجاتا تھا اور جس سال حج کو نہ جاتا تو تین سو آدمیوں کو اپنے صرف سے حج کرنے کو روانہ کرتا تھا۔ انتظام ملکی اور سیاست میں خلیفہ منصور کا پیرو تھا مگر داد و دہش میں اُسکا مخالف تھا۔ اسکے پیشتر کوئی خلیفہ اس سے زیادہ سخی، جواد، اور بے دریغ مال کا دینے والا نہیں گذرا جہاد کا بیحد شایق تھا نامی گرامی سپہ سالاروں اور اپنے خاندان کے سربرآوردہ ممبروں کو جنگ پر بھیجا کرتا تھا چنانچہ ۱۷۰ھ میں لشکر صائفہ کے ساتھ سلیمان بن عبداللہ بکائی کو مامور کیا تھا بعضوں کا بیان ہے کہ خود بنفس نفیس اس مہم پر گیا تھا اور ۱۷۲ھ میں اسحاق بن سلیمان بن علی بھیجا گیا تھا چنانچہ بلاد روم میں اسنے بہت بڑی کامیابی حاصل کی بہت سا مال غنیمت ہاتھ آیا ہزارہا آدمی قیدی بنائے گئے۔ ۱۷۴ھ میں عبدالرحمن بن عبدالملک بن صالح صائفہ کی فوج کا سردار بنا کے جہاد پر روانہ کیا گیا اور بعضے کہتے ہیں کہ عبدالملک بھیجا گیا تھا پس اسنے رومیوں کو خوب زک دی شدت سرما سے لشکریوں کے ہاتھ کٹ کے گر گئے بعد ازاں

نیچے تھا اس خزانہ میں ایک کروڑ تین لاکھ دینار ایک مکوک[1] زبرجد، اس قدر بڑے موتی اور ایک کیلجہ یاقوت سرخ تھا جس کا نظیر ملنا من قبیل محالات تھا صالح نے ان سب مال و اسباب کو برآمد کرکے اپنے قبضہ میں کیا لوگوں نے فتیحہ کو برا بھلا کہنا شروع کیا کہ "اس کمبخت نے پچاس ہزار دینار کے لئے اپنے بیٹے کو قتل کرا دیا باوجودیکہ اس کے پاس اس قدر مال تھا" فتیحہ نقصان مایہ اور شماتت ہمسایہ نہ برداشت کرسکی مکہ معظمہ چلی آئی اور وہیں مقیم رہی۔

بعد ازاں صالح نے احمد بن اسرائیل اور زید بن معتز کو گرفتار کرایا تکلیفیں دینے لگا بالآخر ان کا مال و اسباب بھی ضبط کرلیا اور مارتے مارتے ان کی زندگی کا بھی خاتمہ کردیا بعد اس کے ابو نوح کو گرفتار کرایا اور اس کے ساتھ بھی یہی برتاؤ کیا پھر حسن بن مخلد کی گرفتاری کرائی یہی برتاؤ اس کے ساتھ بھی کیا گیا حیات مستعار کا کچھ حصہ باقی تھا نہ مرا۔

خلیفہ مہتدی تک ان واقعات کی خبر پہونچی ناراض ہوا چیں بجبیں ہوکے بولا "ان لوگوں کی سزا ہی کے لئے قید کی مصیبت کیا کم تھی ناحق قتل کئے گئے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

خلیفہ مہتدی نے سریر خلافت پر متمکن ہونے کے بعد ہی لونڈیوں اور مغنیوں کو سامرا سے نکلوا دیا۔ محلسرائے شاہی میں جس قدر درندے تھے ان کے مار ڈالنے اور کتوں کے نکال دینے کا حکم صادر فرمایا۔ عدل و انصاف کرنے کی غرض سے دربار عام کیا حالانکہ ان دنوں ہر چہار طرف فتنہ و فساد کا ہوش ربا طوفان اٹھ رہا تھا

[1] مکوک ایک پیمانہ ہے جس میں تین کیلجہ سماتے ہیں۔ اور ایک کیلجہ ایک من کا اور من دو رطل کا اور ایک رطل بارہ اوقیہ کا اور بحساب مثقال نوے مثقال کا ہوتا ہے اور بحساب وزن رائج الوقت ایک رطل ڈیڑھ پاؤ ۴ تولہ کے برابر ہوا۔ (مترجم)

اور دولت عباسیہ اسکے انتظام اور فرو کرنے میں مضطرب تھی خلیفہ مہتدی نے اصلاح و انتظام پر کمر ہمت باندھ لی۔ قلمدان وزارت سلیمان بن وہب کے سپرد کیا مگر صالح بن وصیف نے اپنی حکمت عملی یا خوش انتظامی سے اسکو بھی اپنے قبضہ میں کر لیا اور رعب و داب کے ساتھ حکومت و سلطنت کرنے لگا۔

**قتل صالح بن وصیف**

موسیٰ ابن بغا عہد خلافت خلیفہ معتز ۲۵۳ھ سے اطراف رے اور اصفہان میں روپوش تھا اس کے ساتھ مفلح (ابو الساج کا غلام) بھی تھا جس وقت خلیفہ معتز کے تواۓ حکمرانی کمزور اور اس کے امور سلطنت میں اضطرا و اختلال واقع ہو رہا تھا فتیحہ مادر معتز نے موسیٰ بن بغا کو یہ حالات لکھ بھیجے فتیحہ کا خط موسیٰ کے پاس اسوقت پہونچا جب کہ اس نے مفلح کو حسن بن زید علوی کے مقابلہ پر بھیجدیا تھا چنانچہ مفلح نے طبرستان میں حسن بن زید سے معرکہ آرائی کی حسن بن زید کو ہزیمت ہوئی مفلح نے اس کے لشکر گاہ پر قبضہ کر کے اس کے محلات کو جو آمد میں تھے جلا کر خاک سیاہ کر دیا اور اس کے تعاقب میں دیلم تک چلا گیا موسیٰ ابن بغا نے مفلح کی درخواست کے مطابق مراجعت کا حکم دیا اس اثنار میں کہ موسیٰ ابن بغا مفلح کے آنے کا انتظار کر رہا تھا خلیفہ معتز کی معزولی و قتل اور مہتدی کی بیعت و تخت نشینی کا واقعہ پیش آگیا رفتہ رفتہ ان واقعات کی اور نیز اس امر کی بھی خبر پہونچ گئی کہ صالح نے براہ خودسری خلیفہ معتز کے مال و اسباب کو لے لیا۔ اس کے وزراء اور امرا کی توہین کی ہے اور امیر المومنین کی ماں فتیحہ کا مال و اسباب چھین کے نکال دیا ہے۔ موسیٰ بن بغا کے ہمراہیوں کو اس سے اشتعال پیدا ہوا مجتمع ہو کے موسیٰ بن بغا کے پاس گئے کہہ سن کے سامرا چلنے پر طیار کر لیا اتنے میں مفلح بھی بلاد دیلم سے واپس آگیا ان دنوں موسیٰ بن بغا رے میں تھا موسیٰ بن بغا نے سامرا کی طرف کوچ کیا خلیفہ مہتدی نے موسیٰ بن بغا کی آمد کی خبر سن کے رے میں قیام کرنے کا فرمان بھیجا اور آسکدن علویوں کی

بغاوت اور شورش سے ڈرایا مگر موسیٰ بن بغا نے کچھ سماعت نہ کی اس کے ہمراہی نامہ بردوں
کے ساتھ جو خلیفہ مہتدی کا خط لائے تھے سختی سے پیش آئے موسیٰ نے دربار خلافت
میں معذرت لکھ بھیجی نامہ بروں نے اسکی تصدیق کی اگر موسیٰ بن بغا بموجب حکم والا
رے کی طرف مراجعت کرتا تو اس کے ہمراہی اسکو زندہ نہ چھوڑتے اُن لوگوں میں
حد درجہ کا اشتعال پیدا ہو رہا ہے۔ خلیفہ مہتدی یہ سُن کے خاموش ہو گیا اور صالح بن
وصیف کو موسیٰ کی جانب سے خلیفہ مہتدی کے برہم کرنے کا موقع مل گیا وقت بوقت
جب خلیفہ مہتدی کا مزاج کسی قدر کسی کی طرف سے برافروختہ پاتا موسیٰ کی شکایت کا دفتر
کھولدیتا بغاوت اور سرکشی کے الزامات اسکے سر تھوپتا تا آنکہ ماہ محرم ۲۵۶ھ میں
موسیٰ بن بغا معہ اپنے ہمراہیوں کے سامرا آپہونچا صالح بن وصیف یہ سن کے چھپ رہا
موسیٰ بن بغا سیدھا دربار خلافت کی طرف گیا حاضری کی اجازت طلب کی اسوقت
خلیفہ مہتدی دربار خاص میں سریر خلافت پر بیٹھا ہوا لوگوں کی داد فریاد سُن رہا تھا
چند لمحہ تک سکوت کے عالم میں حاضری کی اجازت دینے کے مسئلہ پہ غور کرتا رہا
اسکے مصاحبین بھی سکتہ کے عالم میں سر نیچا کئے ہوئے بیٹھے تھے جس سے یہ معلوم
ہوتا تھا کہ صالح بن وصیف اور اسکے لشکر کے آنے کا انتظار کر رہے ہیں تھوڑی دیر
کے بعد خلیفہ مہتدی مُہر سکوت توڑ کے بولا "اچھا موسیٰ بن بغا کو حاضری کی اجازت
دیجائے" اجازت کا ملنا تھا کہ موسیٰ معہ اپنے سرداروں کے پہونچ گیا اور خلیفہ مہتدی
کو گرفتار کر کے باجورہ کے محل میں نظر بند کر دیا۔ ایوان خلافت میں جو کچھ تھا لوٹ
لیا۔ گرفتاری کے بعد مہتدی نے موسیٰ بن بغا سے معذرت کا خط لکھا لطف و عنایت
کا خواستگار ہوا موسیٰ بن بغا نے خلیفہ مہتدی سے پہلے اس امر کا عہد و پیمان لیا کہ
آئندہ صالح کو کسی قسم کا اختیار امور سلطنت میں نہ دیا جائے اور ظاہر و باطن مجھسے
رسم دوستانہ ایکساں رکھی جائے بعد ازاں بیعت کی اور ہر کام میں بھی پیش پیش رہنے لگا

اگلے دن صالح کو ایوان خلافت میں بلا بھیجا۔ وزراء کے قتل اور خلیفہ معتز کے مال واسباب چھین لینے کا جواب طلب کیا صالح نے دوسرے دن کا وعدہ کیا جوں ہی رات ہوئی سب ہمراہی ایک ایک دو دو کر کے متفرق و منتشر ہو گئے معدودے چند کے سوا کوئی باقی نہ رہا ناچار بخوف جان چھپ رہا۔ اور موسیٰ بن بغا کے آدمی اسکی جستجو کرنے لگے۔ آخری محرم ۲۵۶ھ میں خلیفہ مہتدی نے ایک خط دکھایا جس کو سیما شرابی نے اسکی خدمت میں پیش کیا تھا اور یہ ظاہر کیا تھا کہ ایک اجنبی عورت مجھے یہ خط دیکے غائب ہو گئی ہے۔ ارا کین دولت اور سپہ سالاران لشکر مجتمع کئے گئے سلیمان بن وہب نے خط کھولا سواد خط سے یہ ثابت ہوا کہ صالح بن وصیف کے ہاتھ کا یہ خط لکھا ہوا ہے۔ اس خط میں وزراء کے قتل کے وجوہات اور خلیفہ معتز اور اُسکے مال واسباب کے لینے کے واقعات تحریر کئے تھے اور یہ بھی لکھا تھا کہ "میں بخوف جان اور فتنہ و فساد کے فرو کرنے کے خیال سے سامرا میں چھپا ہوں" مضمون خط سن کے خلیفہ مہتدی کا دل بھر آیا ارا کین سلطنت سے مخاطب ہو کے بولا "صالح سے اب تو صلح اور اتفاق کر لو تمہارا وہ سردار ہے اگر اُس سے کسی قسم کی لغزش ہو گئی ہے تو اُس سے درگذر کرو تمہارے ساتھ اُس نے کبھی کسی قسم کی برائی نہیں کی" سرداران ترک یہ کہہ کے کہ خلیفہ کا میلان پھر صالح کی طرف ہو گیا ہے اور اِس نے اُس سے سازش کر لی ہے اور یہ اسکا پتہ جانتا ہے" دربار سے اُٹھ کے چلے آئے۔ اس کے دوسرے دن ایوان شاہی کے اندر موسیٰ بن بغا کے مکان پر ترکوں نے مجتمع ہو کے یہ رائے قائم کی کہ خلیفہ مہتدی کو سریر خلافت سے اُتار دو بایکیال نے اس رائے سے مخالفت کی اور ان لوگوں کو اس کی دھمکی دی کہ اگر تم لوگ ایسے شنیع امر کے مرتکب ہوئے تو یہ یاد رکھنا کہ میں تم لوگوں سے علیحدہ ہو کے خراسان چلا جاؤنگا اتفاق یہ کہ خلیفہ مہتدی کو اسکی خبر لگ گئی اسی وقت مجلس کا رنگ بدل دیا عمدہ نفیس

کپڑے پہنے خوشبو لگائی تلوار حمایل کر کے غصہ کی صورت بنا کے سریر خلافت پر بیٹھا اور بابکیال وغیرہ کو بلا بھیجا تھوڑی دیر کے بعد بابکیال معہ چند ارکین دولت کے حاضر ہوا خلیفہ مہتدی نے غضب آلودہ نگاہوں سے دیکھ کے پُر غیظ آواز سے ڈانٹ کر کہا "کیوں ناعاقبت اندیشو! تم میں کل کیا مشورہ ہو رہا تھا مجھے تمہارا کل حال معلوم ہو گیا ہے۔ میں اُن لوگوں کی طرح نہیں ہوں جو مجھ سے پہلے گذر چکے ہیں میں مرنے اور مارنے کو کھیل سمجھتا ہوں ورنہ جب تک یہ تلوار میرے قبضہ میں ہے اُس وقت تک تم میں سے کوئی شخص میرا بال بیکا نہیں کر سکتا واللہ مجھے صالح کا پتہ نہیں معلوم ہے تم لوگ خلفاء اسلام کو قتل کر کے بے حد جری ہو گئے ہو۔ کیوں بابکیال اور محمد بن بغا! تم دونوں صالح کے شریک حال نہ تھے جب اس نے مادر معتز کے اسباب اور مال کو ضبط کیا تھا کیا تم لوگوں نے اس میں شرکت نہیں کی تنہا اُسی کو ہڑپ کر جانے دیا؟ دیکھو یاد رکھو کہ مجھے ان سب واقعات کی اطلاع ہے" حاضرین نے اس تقریر کا کچھ جواب نہ دیا۔ عوام میں یہ خبر مشہور ہوتے ہی کہ ترکوں نے امیر المومنین کی معزولی پر اتفاق کر لیا تھا اور اس امر کے درپے تھے مگر ناکام رہے مساجد میں مجتمع ہو کے امیر المومنین کے حق میں دعا کرنے میں مصروف ہوئے ارکین سلطنت کی فتنہ پردازی اور خلیفہ وقت سے سپہ سالاران لشکر کی بغاوت کرنے پر راستوں میں رقعے لکھ لکھ کے پھینکے اور اُن کو علانیہ سخت و ناملائم خطاب سے یاد کرنے لگے۔

بعد اسکے (یوم چہار شنبہ چوتھی صفر ۲۵۶ھ) میں اُن خدام نے جو کرخ اور شاہی محلات میں تھے خلیفہ مہتدی کی خدمت میں حاضر ہو کے یہ درخواست کی کہ "امیر المومنین اپنے بھائی ابو القاسم عبد اللہ کو ہم لوگوں کے پاس روانہ فرمائیں جان نثاران خلافت پناہی کچھ عرض معروض کیا چاہتے ہیں" خلیفہ نے یہ درخواست منظور فرمائی اور اپنے بھائی ابو القاسم کو اُن لوگوں کے پاس بھیجدیا اُن لوگوں نے متفق الکلمہ

ہو کے کہا "ہم لوگوں پر موسیٰ، بابکیال اور اُن کے ہمراہیوں کے حالات روز روشن کی طرح ہویدا ہیں ہم لوگ خلافت پناہی کے جان نثاروں اور تابعداروں میں ہیں ادنیٰ اشارہ پر ہم سر کٹانے اور کاٹنے پر طیار ہیں ان کمبخت سپہ سالاران لشکر اور نمکحرام اراکین دولت نے ہماری تنخواہیں بند کردی ہیں روزینے دیر میں دیتے ہیں بڑی بڑی جاگیرات کے مالک ہیں ہماری بے کسی اور بیچارگی سے غافل اور بے پرواہ ہیں۔ جو خراج آتا ہے اُس کو اپنے تصرف میں لاتے ہیں تحائف اور ہدایا پر بھی ہاتھ مارتے ہیں" ابوالقاسم نے اسکا کچھ جواب نہ دیا اُن لوگوں نے اسی مضمون کی ایک عرضداشت لکھی اور ابوالقاسم کی معرفت خلافت مآب کی خدمت میں بھیجدی خلیفہ مہتدی نے اس عرضداشت کو غور سے پڑھ کے قلم خاص سے تحریر کیا "تمہاری عرضداشت ملاحظہ سے گذری اللہ تعالیٰ تم کو جزاء خیر اور خلیفہ وقت کی اطاعت کی توفیق عطا فرمائے میں تمہاری اطاعت اور ہوا خواہی سے بہت خوش ہوا میں عنقریب تمہارے روزینے اور تنخواہوں کا معقول بندوبست کرتا ہوں جاگیرات اور ممالک محروسہ کا بھی انتظام کرنے والا ہوں والسلام" ابوالقاسم اِس فرمان کو لئے ہوئے شاہی محلات اور کرخ کے خدام کے پاس آیا وہ لوگ اِس کو پڑھ کے خوش ہو گئے دعائیں دینے لگے اور متفق ہو کے یہ رائے قائم کی کہ "آج سے کوئی کام بلا حکم امیرالمومنین کے نہ کیا جائے اور نہ کوئی خلافت پناہی کے کاموں میں دخیل ہونے پائے اور جیسا کہ خلیفہ مستعین کے عہد خلافت کا دستور تھا ویسا ہی پھر جاری ہو کہ ہر دس پر ایک عریف، ہر پچاس پر ایک خلیفہ اور ہر سو پر ایک افسر مقرر کیا جائے عورتوں کی جاگیریں یک قلم ضبط کرلی جائیں۔ ہر دوسرے مہینے وظائف اور تنخواہیں تقسیم کی جائیں ہم لوگ اپنی حاجت روائی اور عرض و معروض کرنے کو امیرالمومنین کے باب عالی پر حاضر ہوا کریں جو شخص ذرا بھی چون وچرا کرے فوراً اُس کا سر اُتار لیا جائے اور اگر امیرالمومنین کا

ایک بال بھی بیکا ہو تو اُس کے عوض میں موسیٰ بن بغا، بایکیال اور ماجور کا کام فوراً تمام کردیا جائے" جلسہ برخاست ہونے پر اسی مضمون کی عرضداشت ابوالقاسم کی معرفت دربار خلافت میں ارسال کی گئی۔ یہ عرضداشت خلیفہ مہتدی کے پاس اُس وقت پہونچی جبکہ وہ دربار عام میں انفصال قضایا اور خصومات کی غرض سے رونق افروز تھا فقہاء، قضاۃ، سپہ سالاران لشکر، اور اراکین دولت حسب مراتب کھڑے ہوئے تھے لفافہ کھولا گیا اور عرضداشت اُن لوگوں کے مواجہ میں پڑھی گئی سبھوں کے چہروں پر ہوائی سی اُڑنے لگی کچھ بن نہ پڑا جن جن امور کو اُن لوگوں نے پیش کیا تھا از اول تا آخر سب کی منظوری کا جواب لکھا ابوالقاسم نے سپہ سالاران لشکر اور اراکین دولت کو عذر و معذرت کرنے کے لئے چند سفیروں کے بھیجنے کی رائے دی چنانچہ سپہ سالاران لشکر اور اراکین دولت نے اِس رائے پر عملدرآمد کیا اور ابوالقاسم معہ فرمانِ خلافت اور ان لوگوں کے سفیروں کے کرخ اور شاہی محلات کے خدام کے پاس گیا اُنھوں نے اِن کے عذرات کو گوشِ التفات سے استماع کیا فرمان خلافت کو سر اور آنکھوں سے لگا کے پڑھا اور ذیل کی پانچ توقعات کے صدور کی درخواست کی۔

(۱) زیادات کی ضبطی فرمائی جائے۔

(۲) جاگیرات واپس کردیجائیں۔

(۳) بیرونی خدام خاصہ سے نکال دیئے جائیں۔

(۴) طریقہ سیاست و ملک داری جیسا خلیفہ مستعین کے عہد خلافت میں تھا ویسا ہی اب اختیار کیا جائے۔

(۵) موسیٰ بن بغا اور صالح بن وصیف سے حساب فہمی کیجائے۔ ہر دوسرے مہینے تنخواہ تقسیم ہو۔ عساکر اسلامی کی افسری پر امیر المومنین کا کوئی بھائی یا عزیز و قریب

مقرر فرمایا جائے آزاد غلاموں کے قبضہ سے یہ معزز عہدہ نکال لیا جائے۔

اسی مضمون کا ایک خط سپہ سالاران لشکر اور ارا کین دولت کے نام بھی لکھ کے روانہ کیا خلیفہ مہتدی نے درخواست کو پڑھ کے توقیعات متذکرہ بالا کے لکھنے اور صادر کئے جانے کا حکم دیا۔ اور سپہ سالاران لشکر وارا کین دولت نے بھی اُن کل باتوں کو منظور کر لیا جس کے وہ خواستگار تھے۔ علاوہ اسکے موسیٰ بن بغا نے ایک علیحدہ خط مشعر صالح بن وصیف کے ظاہر ہونے اور اُس سے حساب سمجھنے کا لکھ بھیجا ان لوگوں نے ان خطوط کو پڑھ کے جواب بھیجنے کا وعدہ کر کے جلسہ برخاست کیا اگلے دن ابوالقاسم سوار ہو کے اُن لوگوں کی طرف جواب لینے کی غرض سے روانہ ہوا موسیٰ بن بغا بھی ڈیڑھ ہزار آدمیوں کی جمعیت سے اس کے پیچھے پیچھے چلا اثنار راہ میں ایک مقام پر پہونچکے جس طرف اُن لوگوں کا راستہ تھا کھڑا ہو گیا ابوالقاسم بھی دوسری طرف سے آگیا اس عرصہ میں جوق جوق وہ لوگ بھی آگئے ہر شخص اپنے فہم وادراک کے مطابق رائے زنی کرنے لگا شور وغل سے کان کے پردے پھٹنے لگے جب وہ لوگ کسی امر پر متفق نہ ہوئے تو ابوالقاسم نے ایوان خلافت کی طرف مراجعت کی اور اپنے ساتھ موسیٰ بن بغا کو بھی لوٹا لایا تب خلیفہ مہتدی نے محمد بن بغا کو ابوالقاسم کے ساتھ جانے کا حکم دیا اور ایک فرمان لکھ کے ان کو مرحمت کیا جس میں نہایت تاکید سے صالح بن وصیف کو امان دی گئی تھی ان لوگوں نے یہ درخواست پیش کی کہ موسیٰ اپنے باپ کا قائم مقام کیا جائے اور صالح کو اُسکے باپ کا عہدہ عنایت ہو اور لشکر بدستور سابق اسکے قبضہ میں رہے اور امان دینے پر دربار خلافت میں حاضر ہو۔ ارا کین دولت نے اسکی بھی منظوری کر لی مگر پھر بھی وہ لوگ متفق الکلمہ ہو کے کرخ ٗسامرا اور شاہی محلات میں منتشر ہو گئے۔

اس کے دوسرے دن بنو وصیف نے اپنے ہمراہیوں کو مجتمع کیا آلات جنگ سے

مسلح ہوئے اہل شہر کے جانوروں کو لوٹ لیا اور سامرا میں انکو فوج کی طرح مرتب کر کے ابوالقاسم کے مکان کو جا گھیرا صالح کو لاؤ صالح کو لاؤ چلانے لگے خلیفہ مہتدی نے اپنی لاعلمی ظاہر کی اور یہ کہا کہ "اگر انکے پاس صالح ہو تو اُس کو حاضر کر دیں اس شور و غوغا سے کیا فائدہ ہے" موسیٰ بن بغا نے یہ حالت دیکھ کے سپہ سالاران لشکر کو طیاری کا حکم دیا چند لمحہ میں سپہ سالاران لشکر معہ اپنے رکاب کی فوج کے طیار ہو گئے موسیٰ معہ ان لوگوں کے سوار ہو کے بلوائیوں کی طرف چلا اب اسوقت اس کے ہمراہ چار ہزار فوج تھی بلوائیوں نے موسیٰ کو اس طیاری سے آتے ہوئے دیکھ کے دم بہ مارا کمال خاموشی کے ساتھ نظر بچا بچا کے چلتے پھرتے نظر آئے یہ دن بخیر و خوبی تمام ہو گیا نہ تو کرخیوں نے موسیٰ بن بغا کے خلاف کوئی حرکت کی اور نہ شاہی محلات اور سامرا والوں نے چون و چرا کیا۔ موسیٰ بن بغا نے صالح کی جستجو میں بے حد کوشش کی شہر میں چاروں طرف منادی کرادی۔ غوغائیوں میں سے کسی نے اسکو کسی صورت سے گرفتار کر لیا ایوان خلافت کی طرف لے کے چلا عوام الناس کا ایک جم غفیر پیچھے پیچھے تھا موسیٰ بن بغا کے ہمراہیوں میں سے ایک شخص نے لپک کے صالح پر تلوار چلائی سیدھا ہاتھ مونڈھے سے اُتر گیا بے ہوش ہو کے گرا دوسرے نے دوڑ کے سر اُتار لیا اور تشہیر کی غرض سے نیزہ پر نصب کر کے شہر میں پھرایا۔

اس ہنگامہ کے فرو ہونے پر موسیٰ بن بغا شرات سے جنگ کرنے کو سن کی طرف روانہ ہوا۔

**عہد منتصر سے ایام مہتدی تک کے صوائف**

۲۴۸ھ عہد خلافت منتصر میں ایک شخص محمد بن عمر شاربی نے اطراف موصل میں دولت عباسیہ کے خلاف علم مخالفت بلند کیا دربار خلافت سے اسحاق بن ثابت فرغانی اُس کی سرکوبی پر متعین ہوا پس اس نے اُس کو معہ اُس کے چند ہمراہیوں کے گرفتار کر کے

قتل کر ڈالا اور صلیب پر چڑھا دیا۔ اسی سنہ میں وصیف بسرافسری لشکر صائفہ جہاد کرنے کو گیا خلیفہ منتصر نے حکم دیا کہ تا صدور حکم ثانی چار برس تک ملطیہ میں قیام پذیر رہو اور موسم جہاد میں کفار کو آرام وچین سے نہ بیٹھنے دو۔ یہ ان دنوں بلاد سرحدی شام میں مقیم تھا چنانچہ اس حکم کے مطابق وصیف نے بلاد روم پر فوج کشی کی اور قلعہ فروریہ کو کامیابی کے ساتھ فتح کر لیا۔

سنہ ۲۴۹ھ میں جعفر بن دینار نے لشکر صائفہ کے ساتھ جہاد کیا اور قلعہ مطامیر پر بزور تیغ قبضہ کر لیا بعد اسکے عمر بن عبداللہ اقطع نے بلاد روم پر فوج کشی کرنے کی جعفر سے اجازت طلب کی جعفر نے اہل ملطیہ کا ایک لشکر مرتب کر کے بلاد روم پر حملہ کرنے کی اجازت دی بادشاہ روم سے مرج اسقف میں مڈبھیڑ ہو گئی پچاس ہزار لشکر اس کے ہمراہ تھا اس نے مسلمانوں کو جنکی تعداد دو ہزار تھی گھیر لیا عساکر اسلامیہ نے محاصرہ توڑنے کی ہر چند کوشش کی مگر کامیابی حاصل نہ ہوئی ایک بہت بڑی لڑائی کے بعد عمر بن عبداللہ اقطع معہ اپنے ہمراہیوں کے شہید ہو گیا۔ اس واقعہ سے رومیوں کے دل بڑھ گئے جوش فتحمندی میں حدود جزیرہ کیطرف بڑھے اور حالت غفلت میں پہونچکے مسلمانوں کو خوب پامال کیا علی بن یحیٰی ارمنی کو اسکی خبر لگی اس وقت یہ ارمینیہ سے میا فارقین کی طرف جا رہا تھا۔ اس موحش خبر کو سن کے لوٹ پڑا اور رومیوں سے دست بدست لڑ کے معہ چار سو مسلمانوں کے شہید ہو گیا (یہ واقعہ سنہ ۲۴۹ھ کا ہے)۔

سنہ ۲۵۳ھ عہد خلافت معتز باللہ محمد بن معاذ نے اطراف ملطیہ سے جہاد شروع کیا لیکن اتفاق وقت سے شکست کھا کے بھاگا گرفتار کر لیا گیا۔

**عمال** خلیفہ منتصر نے سریر خلافت پر متمکن ہوتے ہی احمد بن خصیب کو عہدہ وزارت سے سرفراز فرمایا اور ابو عمر احمد بن سعید (بنی ہاشم کے آزاد غلام) کو صیغہ

فوجداری کی حکومت عنایت کی۔ بعدازاں (۲۴۸ھ میں) خلیفہ مستعین تخت خلافت پر جلوہ افروز ہوا اس اثنا میں طاہر بن عبداللہ والی خراسان کا انتقال ہو گیا دربار خلافت سے بجائے اس کے اسکے بیٹے محمد کو خراسان کی اور محمد بن عبداللہ کو عراق کی گورنری مرحمت فرمائی گئی حرمین، معادن سواد اور سررشتہ پولیس کی افسری بھی اسکو دیگئی اس نے اپنی طرف سے اپنے بھائی سلیمان بن عبداللہ کو بطور نائب طبرستان پر مامور کیا۔ بغا کبیر کی وفات پانے پر اسکا بیٹا موسیٰ مامور ہوا ساتھ ہی اسکے محکمہ خبر رسانی کی افسری بھی اسکو عنایت کی گئی۔ اہل حمص کی سرکشی اور عامل حمص سے بغاوت کرنے پر فضل بن قارن (مازیار کا بھائی) متعین کیا گیا اس نے حمص میں پہونچکے قتل عام کا حکم دیدیا ایک گروہ کثیر مارڈالا گیا اور سرداران حمص سے سو آدمی گرفتار کرکے سامرا بھیجدئے گئے۔ بعد اسکے خلیفہ مستعین نے احمد بن خصیب کو عہدہ وزارت سے معزول کرکے قلمدان وزارت اتامش کے سپرد کیا مصر و مغرب کی حکومت عنایت کی۔ اور معزول وزیر احمد بن خصیب کو بعد معزولی اور ضبطی مال واسباب جزیرہ اقریطش کی طرف جلا وطن کر دیا۔ انھیں دنوں بغا شرابی کو حلوان، ماسبدان اور مہرجانقذق کی گورنری مرحمت ہوئی (یہ واقعات ۲۴۸ھ کے ہیں) بعد اسکے اتامش کو لوگوں نے مار ڈالا تب خلیفہ مستعین نے بجائے اسکے ابو صالح عبداللہ بن محمد بن داؤد کو عہدۂ وزارت سے سرفراز فرمایا اور فضل بن مروان کو دیوان الخراج (یعنی محکمہ مال) سے معزول کرکے عیسیٰ بن فرخانشاہ کو، وصیف کو اہواز پر بغا صغیر کو فلسطین پر مامور کیا بعد اسکے بغا صغیر اور ابو صالح سے اَن بَن ہو گئی ابو صالح بخوف بغا صغیر بغداد بھاگ گیا خلیفہ مستعین نے بجائے اسکے عہدۂ وزارت پر محمد بن فضل جرجانی کو، اور دیوان الرسائل پر سعید بن حمید کو متعین فرمایا جعفر بن عبدالواحد کو عہدۂ قضا سے معزول کرکے جعفر بن محمد بن عثمان برجمی کو مقرر کیا اور معزول قاضی کو بصرہ کیجانب جلا وطن کر دیا (یہ واقعات ۲۴۹ھ کے ہیں)

سنہ ۲۵۰ھ میں دربار خلافت سے جعفر بن فضل بن عیسیٰ بن موسیٰ معروف بہ بشاشات
کو مکہ کی حکومت دی گئی۔ اہل حمص میں بغاوت پھوٹ نکلی بلوہ کر کے اپنے گورنر فضل
بن قارن کو مار ڈالا خلیفہ مستعین نے انکی سرکوبی اور گوشمالی پر موسیٰ بن بغا کو مامور فرمایا
اہل حمص بر سر مقابلہ آئے متعدد لڑائیاں ہوئیں بالآخر اہل حمص کو ہزیمت ہوئی اور
موسیٰ بن بغا نے حمص کو جلا کے خاک سیاہ کر دیا۔ اسی سنہ میں شاکریہ اور لشکریوں نے
فارس میں عبداللہ بن اسحاق بن ابراہیم والی فارس پر دفعۃً حملہ کر دیا۔ اور اسکے مکان
کو تاخت و تاراج کر کے محمد بن حسن بن قارن کو مار ڈالا عبداللہ بن اسحاق کسیطرح
اپنی جان بچا کے بھاگ گیا۔ اطراف طبرستان میں علویہ کا ظہور بھی اسی سنہ میں ہوا۔
سنہ ۲۵۱ھ میں خلیفہ معتز نے بغا اور وصیف کو اُن کے عہدوں پر بحال کیا اور محکمہ
خبر رسانی کی افسری پر موسیٰ بن بغا کبیر کو واپس فرمایا۔ اسی سنہ میں محمد بن طاہر نے
ابوالساج کو کوفہ کی حکومت پر مامور کیا چنانچہ یہ عبدالرحمٰن کے پاس گیا جیسا کہ ہم اوپر
بیان کر آئے ہیں اور یہ ظاہر کیا کہ میں اعراب سے جنگ کرنے کو آیا ہوں۔ ابواحمد سے
میل جول پیدا کر کے بحکمت عملی قید کر کے بغداد بھیجدیا یہ واقعہ سنہ ۲۵۲ھ کا ہے۔ اسی
سنہ ۲۵۲ھ میں خلیفہ معتز نے حسین بن ابی الشوارب کو قاضی القضاۃ کا معزز عہدہ
عنایت فرمایا اور محمد بن عبداللہ بن طاہر نے ابوالساج کو راہ مکہ پر متعین کیا۔ دربار خلافت
سے عیسیٰ بن شیخ بن سلیل شیبانی (یہ حساس بن مرہ بن ذہل بن شیبان کی اولاد سے تھا)
رملہ کی گورنری پر بھیجا گیا اس نے فلسطین اور دمشق کو مع اسکے مضافات کے دبا لیا۔
شام کا خراج جو ہمیشہ دار الخلافت کو روانہ کیا جاتا تھا بند کر دیا۔ انہیں دنوں ابراہیم
بن مدبر مصر کی گورنری پر تھا اس نے سات لاکھ دینار مصر سے دار الخلافت بغداد روانہ
کیا اتفاق سے عیسیٰ کو خبر لگ گئی اثناء راہ میں قافلہ کو روک کے لوٹ لیا دار الخلافت
سے جواب طلب کیا گیا تو اس نے یہ الزام لشکریوں کے سر تھوپ دیا خلیفہ معتمد نے

اسکو بنظر انتظام مملکت ارمینیہ کی گورنری پر تبدیل کر دیا اور باجور کو دمشق و شام کی حکومت عنایت فرمائی جسوقت باجور دمشق کے قریب پہونچا عیسی نے اپنے بیٹے منصور کو بیس ہزار جنگ آوروں کی جمعیت سے باجور کو روکنے کی غرض سے روانہ کیا باجور و منصور میں جنگ ہوئی منصور شکست کھا کے بھاگا اور مارا گیا اس واقعہ سے عیسی کے ہاتھ پاؤں ڈھیلے پڑ گئے مجبوراً بتعمیل فرمان خلافت پناہی براہ ساحل ارمینیہ کی طرف روانہ ہو گیا۔ یہ واقعہ ۲۵۲ھ کا ہے اسی سنہ میں وصیف نے عبدالعزیز بن ابودلف عجلی کو صوبجات جبل پر اپنی طرف سے متعین کیا۔

۲۵۳ھ میں موسیٰ بن بغا جبل کی طرف روانہ ہوا اسکے مقدمۃ الجیش پر مفلح مولی ابوالساج تھا عبدالعزیز بن ابی دلف نے صف آرائی کی مگر شکست کھا کے اپنے قلعہ میں پناہ گزین ہو گیا مفلح نے کرخ پر قبضہ کر کے اسکے اہل و عیال کو گرفتار کر لیا۔ اسی سنہ میں محمد بن عبداللہ بن طاہر نے بغداد میں وفات پائی اسکی وصیت کی مطابق اسکا بھائی عبیداللہ مامور ہوا اس کے بعد خلیفہ معتز نے اسکے دوسرے بھائی سلیمان کو طبرستان سے طلب کر کے بجائے اسکے متعین فرمایا ان دنوں سلیمان بن عمران ازدی موصل کی گورنری پر تھا اس سے اور ازدے اطراف موصل میں متعدد لڑائیاں ہوئیں اسی سنہ میں مزاحم بن خاقان کا مصر میں انتقال ہو گیا۔ یعقوب صفار نے اسی سنہ میں سجستان، فارس اور ہراۃ پر قبضہ حاصل کر کے اپنی دولت و حکومت کی بنا رقائم کی۔ اور بابکیال نے اپنی جانب سے احمد بن طولون کو حکومت مصر پر متعین کیا اسی زمانہ میں بنو طولون کی حکومت کا بنیادی پتھر مصر میں رکھا گیا بعد ازاں خلیفہ معتمد نے ۲۵۷ھ میں یارجوج کو مصر کی گورنری مرحمت فرمائی۔ اِس سے اسکی حکومت کو ایک گونہ استقلال اور مضبوطی ہو گئی ۲۵۵ھ عہد خلافت مہتدی میں مساور خارجی موصل پر قابض ہو گیا تھا۔ اسی سنہ میں

زنگیوں کے سردار کا ظہور و خروج ہوا اور یہی زمانہ اسکے فتنہ کے آغاز کا ہے۔

**زنگیوں کے حالات**

اکثر دعاۃ علویہ جنھوں نے عہد خلافت معتصم یا بعد اسکے عراق میں خروج کیا تھا۔ زیدیہ تھے۔ انہیں کے آئمہ سے علی بن محمد بن احمد بن عیسیٰ بن زید شہید تھے جو بصرہ میں رہتے تھے۔ پس جسوقت اُن لوگوں نے خلفاء وقت سے منازعت شروع کی اور خلفاء وقت نے اُن کی جستجو کی جانب توجہ فرمائی اور اُنکے ابن عم علی بن محمد بن حسین کا مقام فدک میں کام تمام کیا گیا اُسی زمانہ میں ایک شخص نے رے میں خروج کیا اس دعوی سے کہ میں علی بن محمد بن احمد بن عیسیٰ ہوں۔ یہ واقعہ عہد خلافت مہتدی ۲۵۵ھ کا ہے۔ اور جب ابن علی نے بصرہ پر قبضہ حاصل کیا تو عمایدین اور مشہور خاندان والوں نے اس پر جرح و قدح شروع کی اُسوقت اس نے اپنے اس قول سے رجوع کرکے یحییٰ شہید جرجان برادر عیسیٰ مذکور کی طرف اپنے کو منسوب کر دیا۔

مسعودی نے اِسکو طاہر بن حسین کی جانب منسوب کیا ہے۔ میرا گمان یہ ہے کہ یہ حسین۔ طاہر بن یحییٰ محدث بن حسین بن جعفر بن عبداللہ بن حسین بن علی کا بیٹا تھا لیکن ابن حزم نے حسین نبیرہ کے نسبت یہ لکھا ہے کہ انکا نسلی سلسلہ سوائے علی بن حسین کے اور کسی سے نہیں چلا طبری اور ابن حزم وغیرہما محققین کی یہ رائے ہے کہ یہ شخص عبدالقیس کے قبیلہ سے تھا اور اس کا نام علی بن عبدالرحیم ہے اور شہر رے کے کسی گانوں کا رہنے والا تھا۔ زیدیہ کے متواتر خروج کرنے سے اِسکے دل میں خروج کا ایک ولولہ اور جوش پیدا ہوا اور اسی وجہ سے اس نے اپنے کو اس خاندان سے منسوب کر دیا۔ اس دعوی کی اس امر سے پوری پوری تائید ہوتی ہے کہ یہ خوارج ازارقہ کے عقاید کا پابند تھا اور ان عقاید سے اہل بیت منزلوں دور ہیں۔

بہرکیف یہ خلیفہ منتصر کے حاشیہ نشینوں کے ایک گروہ سے ملا اور انکی تعریف

اور محامد میں قصائد لکھے جس سے اس کا رسوخ اُن لوگوں کی مجلسوں میں بڑھ گیا بعد ازاں ۲۴۹ھ میں سامراسے بحرین چلا آیا اور یہ دعویٰ کیا کہ میں عبداللہ بن محمد بن فضل بن حسن بن عبید اللہ بن عباس بن علی بن ابیطالب کی نسل سے ہوں، لوگوں کو اپنی اطاعت و فرمانبرداری کی دعوت دی اکثر اہل ہجر وغیرہ نے اس کی اتباع کی اور اسی کی وجہ سے بادشاہ وقت کے لشکر سے لڑے اور بہت بڑے فتنہ و فساد کے بانی مبانی ہوئے بعد چندے علی ان لوگوں سے جدا ہو کے احسا چلا آیا اور قبیلہ سعد بن تمیم میں بنی شماس کے ہاں فروکش ہوا۔ بحرین سے چند عمایدین بھی اس کے ساتھ چلے آئے تھے از انجملہ یحییٰ بن محمد ازرق بحرانی اور سلیمان بن جامع تھا یہی دونوں اس کے لشکر کے سپہ سالار تھے۔ اس سے اور اہل بحرین سے لڑائی ہوئی میدان جنگ اہل بحرین کے ہاتھ رہا اور علی شکست کھا کے بھاگا۔ اس ہزیمت سے عرب کا گروہ اس سے جدا ہو گیا مگر علی ابن ابان نے ساتھ نہ چھوڑا البصرہ پہونچا اور بنی ضبیعہ کے ہاں مقیم ہوا ان دنوں محمد بن رجار عامل بصرہ تھا۔ بلالیہ وسعدیہ میں آتش فتنہ مشتعل ہو رہی تھی اس نے فریقین سے ایک کے ملانے کی کوشش کی راز افشار ہو گیا محمد بن رجار نے اسکی گرفتاری پر چند سپاہیوں کو متعین کر دیا علی یہ خبر پاکے بھاگ گیا اسکا بیٹا، اسکی بیوی اور اسکے ہمراہیوں کا ایک گروہ گرفتار کر لیا گیا علی بہزار خرابی بغداد پہونچا ایک برس تک مقیم رہا بغداد میں پہونچکر اس نے اپنے کو محمد بن احمد بن عیسیٰ کی جانب منسوب کیا جیسا کہ ہم اوپر لکھ آئے ہیں۔ ایک گروہ اسکی جانب مایل ہو گیا از انجملہ جعفر بن محمد صوحانی (یہ یزید بن صوحان کی اولادسے تھا) مسرق اور رفیق تھا (یہ دونوں یحییٰ بن عبدالرحمٰن کے غلام تھے) علی کے مصاحبین میں داخل ہونے کے بعد مسرق و رفیق کے نام بدل دیئے گئے مسرق کو حمزہ کے نام سے موسوم کیا اور کنیت ابو احمد رکھی گئی اور رفیق کو جعفر کے نام سے نامزد کر کے کنیت

ابو الفضل رکھی گئی بعد اسکے روساء بلالیہ وسعدیہ نے متفق ہو کے محمد بن رجاء عامل بصرہ کو نکال دیا اور جیل کا دروازہ توڑ کے قیدیوں کو رہا کر دیا رفتہ رفتہ ان واقعات کی خبر بغداد میں علی تک پہونچی ماہ رمضان ۲۵۵ھ میں بصرہ کی جانب مراجعت کی یحییٰ ابن محمد، سلیمان بن جامع، مسروق اور رفیق اسکے ہمراہ تھے بصرہ پہونچکے قصر قرشی میں اُترا اور زنگی غلاموں کو آزاد کرنے کے وعدہ پر بلایا بات کی بات میں ایک جم غفیر جمع ہو گیا۔ ایک پُر جوش تقریر کے بعد ملک ومال دینے کا وعدہ کیا احسان اور حُسن سلوک کی قسم کھائی اور حریر کے ایک ٹکڑہ پر ان الله اشترى من المؤمنين انفسهم واموالهم بان لهم الجنة تا آخر آیت لکھ کے رایت بنایا اور ایک بلند مقام پر نصب کر دیا زنگی غلاموں کے آقاؤں کا رنگ پتلا پڑ گیا ایک ایک دو دو کر کے علی کے پاس آئے غلاموں کی بابت کہنے سُننے کو آئے علی نے اشارہ کر دیا زنگی غلاموں نے اپنے آقاؤں کو مارنا اور قید کرنا شروع کر دیا۔ شرفاء بصرہ یہ رنگ دیکھ کے دم بخود ہو گئے اور علی نے ان لوگوں کو رہا کر دیا جن کو زنگی غلاموں نے قید کر دیا تھا۔ الغرض یہ رایت کامیابی کی ہوا میں برابر یوں ہی لہرا رہا تھا اور ہر چہار طرف سے زنگی غلام جوق جوق اسکے نیچے آ کے غلامی سے اپنے کو رہا کراتے جاتے تھے اور علی ان لوگوں کو ہر وقت اپنے پر جوش تقریر سے اُبھار رہا تھا اور ملک ومال کے حاصل کرنے کی رغبت دلا رہا تھا۔ جس وقت ان لوگوں کا ایک خاصہ گروہ مجتمع ہو گیا دجلہ کو نہر میمون کیطرف عبور کیا اور حمیری کو دجلہ سے نکال کے قبضہ کر لیا بعد ازاں ابلہ کیطرف بڑھا اندنوں ابلہ میں ابن ابی عون تھا چار ہزار فوج لے کے مقابلہ پر آیا لڑائی ہوئی بالآخر ابن عون کو ہزیمت ہوئی علی کے ہمراہیوں نے بہت سا مال واسباب لوٹ لیا۔ پھر قادسیہ کا رخ کیا ہمراہیوں نے اسکے اشارہ سے قادسیہ کو بھی تاخت وتاراج کیا۔ ان واقعات سے اسکی قوت بڑھ گئی آلات حرب کی بھی ضرورت باقی نہ رہی اہل بصرہ کا

ایک گروہ آیندہ خطرہ کا خیال کرکے اِس سے لڑنے کو آیا اِس نے یحییٰ بن محمد کو بسرافسری پانچسو لشکر کے مقابلہ پر بھیجا یحییٰ نے پہلے ہی حملہ میں اہل بصرہ کو ہزیمت دیکے ان کے سامان جنگ اور آلات حرب کو چھین لیا بعد اسکے دوسرا پھر تیسرا گروہ اہل بصرہ کا آیا اور وہ بھی نیچا دیکھ کے واپس گیا۔ بعدازاں بصرہ کے دو نامی سپہ سالار خم ٹھونک کے میدان جنگ میں آے اور شومی بخت سے ہزیمت کھا کے بھاگ کھڑے ہوئے سیکڑوں آدمی کام آگئے ان کے ہمراہ رسد وغلہ اور سامان جنگ کی کشتیاں تھیں ہوائے مخالف نے کنارہ پر پہونچا دیا علی کے ہمراہیوں نے جی کھول کے لوٹ لیا اور جن لوگوں کو اس پر پایا مار ڈالا۔ ان واقعات سے زنگی غلاموں کی جرأت بڑھ گئی بات بات پر فتنہ و فساد برپا کرنے لگے اس اثنار میں انکے شور انگیز طوفان کے فرو کرنے کو دربار خلافت سے ابو ہلال ترکی چار ہزار کی جمعیت سے مامور کیا گیا نہر ریان پر صف آرائی ہوئی زنگی غلاموں نے اِس کو بھی ہزیمت دیدی اسکے لشکرگاہ کو لوٹ لیا سیکڑوں آدمی پامال ہوگئے۔ بعد اسکے ابو منصور (یہ بنو ہاشم کا آزاد غلام تھا) ایک لشکر عظیم الشان لے کے زنگیوں کی گوشمالی کو چلا اس لشکر میں متطوعہ (والنٹیر) کی بہت بڑی جماعت تھی بلالیہ اور سعدیہ کی فوجیں بھی شریک تھیں علی نے اس کے مقابلہ پر علی ابن ابان کو متعین کیا ابو منصور کے ایک دستہ فوج سے مڈبھیڑ ہوئی علی ابن ابان نے اسکو شکست فاش دی اور ایک گروہ کو گھاٹ پر بھیجدیا جہاں کہ تقریباً ایکہزار کشتیاں لنگرانداز تھیں اہل کشتی زنگیوں کو آتے ہوے دیکھ کے بھاگ گئے زنگیوں نے بلا جدال وقتال لوٹ لیا اس واقعہ سے ابو منصور کو طیش آگیا مسلح ہو کے خود میدان جنگ میں آیا زنگیوں نے نخلستان میں پرہ جمایا ان کے لشکر کے دو ٹکڑے کرکے گئے ایک علی بن ابان کی ماتحتی میں اور دوسرا محمد بن مسلم کی ماتحتی میں جنگ کرنے کو بڑھا اتفاق یہ کہ ابو منصور کو ہزیمت ہوئی ایک گروہ کثیر معرکہ کارزار میں کام آگیا زنگیوں نے

ان کے مال واسباب اور آلات حرب کو لے لیا۔ اطراف وجوانب کے دیہات اور قصبات پر قتل وغارت کا ہاتھ بڑھایا جس سے زنگیوں کو بہت بڑا تمول ہو گیا مال و اسباب سے مالامال ہو گئے بعد ازاں علی نے بصرہ کا رخ کیا اثناء راہ میں لشکر بصرہ مقابلہ پر آیا اور زنگیوں سے شکست کھا کے بھاگ گیا اگلے دن بصرہ کے قریب پہونچکے پڑاؤ کیا اہل بصرہ مجتمع ہو کے میدان جنگ میں آئے خشکی اور دریا سے حملہ کیا۔ زنگیوں نے اس معرکہ میں بھی ان کو ہزیمت دی اور بہت بڑی ہزیمت دی ہزار ہا آدمی کام آگئے اہل بصرہ نے ان واقعات سے خلیفہ کو مطلع کیا دربار خلافت سے جعلان ترکی اہل بصرہ کی کمک پر بھیجا گیا۔ ایلہ پر ابو الاخوص باہلی متعین کیا گیا اور ترکوں کا ایک عظیم الشان لشکر اسکے ہمراہ کیا گیا یہ وہ زمانہ تھا کہ زنگیوں کے سردار نے اپنے ہمراہیوں کو دائیں بائیں قتل وغارت کے لئے پھیلا دیا تھا۔ جعلان نے بصرہ کے قریب پہونچکے زنگیوں کے لشکر سے ایک کوس کے فاصلہ پر مورچہ قائم کیا اردگرد خندق کھدوائی۔ چھ ماہ تک ٹھہرا ہوا زینبی اور بنو ہاشم کو زنگیوں سے جنگ کرنے کو بھیجتا رہا ان لڑائیوں سے کوئی نتیجہ فریقین کے نفع ونقصان کا پیدا نہ ہوا۔ ایک روز زنگیوں نے جعلان کے لشکر پر شبخون مارا اور حالت غفلت میں پہونچکے ایک گروہ کثیر کو کاٹ ڈالا مجبور ہو کے جعلان نے مورچہ چھوڑ دیا اور جنگ سے دست کش ہو کے بصرہ کو واپس آیا زنگیوں نے کامیابی کے ساتھ لشکر کو لوٹا کشتیوں کو تاخت وتاراج کیا اور کشتی والوں کو قتل کر ڈالا بے حد مال واسباب ہاتھ آیا بعد اسکے قتل وغارت کرتے ہوئے ایلہ کی طرف گئے اور آخری رجب ۲۵۶ھ میں بزور تیغ ایلہ میں گھس کے اس کے گورنر ابو الاخوص عبید اللہ بن حمید کو معہ ایک گروہ کثیر کے مار ڈالا آگ لگادی ایلہ جلکر خاک وسیاہ ہو گیا۔ اس واقعہ قیامت خیز کی خبر اہل عباذان کو پہونچی تو ان لوگوں نے بخوف قتل وغارت امن کی درخواست کی زنگیوں نے ان کو امن دیدی اور جو کچھ وہاں

مال و اسباب، آلاتِ حرب اور لونڈی غلام تھے غرض سب پر اہواز تک قبضہ کر لیا اندنوں اہواز میں دیوان الخراج (محکمہ مال) کا افسر اعلیٰ ابراہیم بن مدبر تھا اہل اہواز زنگیوں کے خوف سے بھاگ گئے زنگیوں نے اہواز میں گھس کے خاطر خواہ لوٹا۔ اور ابراہیم بن مدبّر کو گرفتار کر لیا۔ اہل بصرہ زنگیوں کے خوف سے شہر چھوڑ کے اطراف و جوانب بلاد میں چلے گئے۔ خلیفہ معتمد نے سعید بن صالح حاجب (لارڈ چیمبر لین) کو ۲۵۷ھ میں زنگیوں سے جنگ کرنے کو بھیجا پس اس نے سیاہ بخت زنگیوں کو ہزیمت دی اور جو کچھ ان کے پاس تھا لوٹ لیا۔ انھیں سیاہ بختوں کے پنجۂ غضب میں ابراہیم ابن مدبّر گرفتار تھا یحییٰ بن محمد بحرانی کا مکان اِس کے لئے جیل بنایا گیا تھا دو سیاہ دیو اسکی محافظت و نگرانی پر مامور تھے ابن مدبر نے ان سے سازش کر کے ایک سرنگ کھدوائی اور اُس کی راہ سے نکل کے اپنے اہل و عیال سے جا ملا۔

**مہتدی کی معزولی معتمد کی خلافت** اوائل رجب ۲۵۶ھ میں اُن ترکوں نے جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے اور جو کرخ اور شاہی مکانات کی محافظت پر مامور تھے تنخواہ اور روزینے کے مانگنے کا حیلہ کر کے پھر ایک ہنگامہ برپا کیا خلیفہ مہتدی نے اپنے بھائی ابوالقاسم اور کیغلغ ترکی وغیرہما کو ترکوں کے پاس بھیجا ابوالقاسم اور کیغلغ کے سمجھانے سے شورش فرو ہو گئی اپنے اپنے مکانات اور فرودگاہ پر واپس آئے کسی نے ابو نصر محمد بن بغا تک یہ خبر پہنچا دی کہ خلیفہ مہتدی نے ترکوں سے یہ کہہ دیا ہے کہ کُل مال و خزانہ محمد و موسیٰ پسران بغا کے قبضہ میں ہے۔ محمد بن بغا اپنے بھائی کے پاس سن بھاگ گیا اس کا بھائی سن میں مساور خارجی سے لڑ رہا تھا خلیفہ مہتدی نے محمد بن بغا کو طلبی کے متعدد خطوط لکھے امن دی محمد بن بغا مع اپنے بھائی حنون اور کیغلغ کے واپس آیا خلیفہ مہتدی نے اسکو گرفتار کر کے قید کر دیا اور پندرہ ہزار دینار اسکے وکیل سے وصول کر کے اسکو قتل کر ڈالا۔

۱؎ یہ واقعہ تیسری رجب ۲۵۶ھ کا ہے۔ تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۷ صفحہ ۸۰۔

جن دنوں محمد بن بغا قید میں تھا انھیں ایام میں خلیفہ مہتدی نے ایک فرمان بنام موسیٰ بن بغا بایکیال کی معرفت روانہ کیا اس مضمون کا کہ لشکر اسلام کا چارج بایکیال کو دیکے تم دار الخلافت میں چلے آؤ اور وقت روانگی بایکیال کو یہ ہدایت کردی کہ لشکر اسلام کا چارج لینے کے بعد مساور خارجی سے جنگ کرنے میں کوتاہی نہ کرنا اور موسیٰ بن بغا اور مفلح کو کسی حیلہ سے موقع پاکے مار ڈالنا۔ بایکیال نے موسیٰ کے پاس پہونچکے خلیفہ مہتدی کا فرمان پڑھا ہنوز موسیٰ کچھ جواب نہ دینے پایا تھا کہ بایکیال نے اپنی روانگی اور محمد بن بغا کی گرفتاری وقید اور خلیفہ مہتدی کی خفیہ ہدایت کا حال لفظ بلفظ کہہ دیا موسیٰ اور مفلح کے طائر ہوش یہ سن کے اڑ گئے آپس میں مشورہ کرنے لگے بالآخر یہ رائے قرار پائی کہ بایکیال دار الخلافت واپس جائے اور خلیفہ مہتدی کے قتل کرنے کی صورتیں اور تدابیر پیدا کرے چنانچہ بایکیال معہ یارجوج، اساتکین اور سیاطویل کے نصف رجب سنہ مذکور میں دار الخلافت واپس آیا۔ خلیفہ مہتدی نے بایکیال کو گرفتار کرا کے قید کردیا بایکیال کے ہمراہیوں اور ترکوں نے مجتمع ہو کے اسی بناء پر بلوہ کردیا خلیفہ مہتدی کے پاس اسوقت صالح بن علی بن یعقوب بن منصور بیٹھا ہوا تھا خلیفہ مہتدی نے صالح سے رائے طلب کی صالح نے ترکوں کے قتل اور پامال کرنے کی رائے دی خلیفہ مہتدی جوش شجاعت میں آکے اُٹھ کھڑا ہوا ترکوں، فراعنہ اور مغاربہ فوجوں کو طیاری کا حکم دیا اور بقصد جنگ مسلح ہو کے نکلا میمنہ میں مسرور بلخی تھا، میسرہ میں یارکوج اور خود بدولت معہ اساتکین وغیرہ سپہ سالاران لشکر کے قلب میں تھا۔ رعب وداب دکھلانے کی غرض سے بایکیال کے قتل کا حکم صادر کیا عتاب بن عتاب نے اِس کا سر اُتار کے ترکوں کے روبرو پھینکدیا۔ بجائے مرعوب ہونیکے ترکوں کو اس سے حد درجہ کا اشتعال پیدا ہوا طرہ اس پر یہ ہوا کہ جس قدر ترکی فوجیں اسکے میمنہ ومیسرہ میں تھیں وہ بایکیال کے قتل سے بگڑ کے بلوائیوں سے

جاملیں باقی لشکر وقت مقابلہ شکست کھاکے بھاگ کھڑا ہوا تنہا خلیفہ مہتدی کیا کرتا شمشیر بکف لڑتا ہوا بھاگا جاتا تھا اور چیخ چیخ کر پکار رہا تھا "یامعشر المسلمین انا امیر المؤمنین قاتلوا عن خلیفتکم" (اے گروہ مسلمانان میں امیر المومنین ہوں کہاں بھاگے جاتے ہو اپنے خلیفہ کیطرف سے لڑو) مگر کوئی جواب نہ دیتا تھا جیل پر پہونچا اس خیال سے کہ شاید رہائی پانے کے بعد قیدی میری طرف سے لڑیں جیل کا دروازہ کھول دیا اور انکی ہتکڑیاں بیڑیاں کاٹ دیں قیدیوں میں سے کسی نے اسکے خیال کی تائید نہ کی رہائی پاتے ہی تتر بتر ہو گئے۔ مجبور ہو کے احمد بن جمیل افسر پولیس کے مکان میں جا چھپا بلوائیوں نے پہونچکے دروازے توڑ ڈالے نکال لاے ایک خچر پر سوار کرا کے جوسق میں لائے اور احمد بن خاقان کے پاس نظر بند کر دیا۔ بعد اسکے بلوائیوں میں خلیفہ مہتدی کے معزول کرنے کا مشورہ ہونے لگا خلیفہ مہتدی نے اس سے انکار کیا بلکہ بجائے معزولی کے مرجانے پر آمادگی ظاہر کی بلوائیوں نے ایک خط جو موسیٰ بن بغا' بابکیال اور دیگر سپہ سالاران لشکر کے نام دیتا دکھلایا یہ خط خاص اسکے ہاتھ کا لکھا ہوا تھا مضمون خط یہ تھا "کہ نامبردگان کے ساتھ کبھی بد عہدی نہ کی جائے گی اور نہ کبھی ان لوگوں کو دھوکا دیا جاے گا نہ ان لوگوں کے ساتھ کسی قسم کی چال چلی جائے گی اور نہ ان لوگوں کے قتل کا حیلہ ڈھونڈھا جائیگا اور جب کوئی فعل اس قسم کا کیا جاے تو یہ لوگ جسکو چاہیں خلیفہ بنائیں میرے بیعت کی پابندی ان پر ضروری نہیں ہے" خلیفہ مہتدی یہ خط دیکھ کے خاموش ہو رہا اور ان لوگوں نے غریب خلیفہ مہتدی کے قتل کو مباح تصور کر کے خلیفہ مہتدی[1] کا کام تمام کر دیا۔

[1] خلیفہ مہتدی باللہ خلفاء عباسیہ میں نہایت دیندار، منصف مزاج، اور لباس ورع و تقویٰ سے آراستہ تھا اس نے لہو و لعب انواع رنگ، گانا بجانا، شراب کی ممانعت کر دی تھی ارکین سلطنت کو ظلم کرنے سے روکتا تھا گیارہ مہینے پندرہ راتیں خلافت کی اڑتالیس مرحلے عمر کے طے کئے۔ تاریخ کامل ابن اثیر جلد ۷ صفحہ ۹۳۔

روایت متذکرہ بالا کے علاوہ مورخین نے خلیفہ مہتدی کے معزول ہونے کی یہ روایت بھی کی ہے کہ کرخ اور مکانات شاہی کے ترکوں نے خلیفہ مہتدی کی خدمت میں حاضر ہو کے عرض و معروض کرنے کی اجازت چاہی خلیفہ مہتدی نے حاضری کی اجازت دی محمد بن بغا دربار خلافت سے اُٹھ کے محمدیہ کی طرف چلا گیا ترک چار ہزار کی جمعیت سے دربار خلافت میں حاضر ہوئے اور یہ درخواست کی کہ موجودہ سپہ سالاران لشکر معزول کر دیئے جائیں۔ اُن سے حساب فہمی کی جائے اور عہدہ ہائے جلیلہ پر خاندان خلافت کے ممبر مقرر کئے جائیں۔ خلیفہ مہتدی نے اس درخواست کی منظوری کا وعدہ کیا اپنے اپنے فرودگاہ پر واپس آئے صبح ہوئی تو یہ لوگ ایفاء وعدہ کے خواستگار ہوئے خلیفہ مہتدی نے معذرت کی کہ بالفعل بچند وجوہ ان وعدوں کا ایفاء نہیں ہو سکتا ہاں آہستہ آہستہ تمہاری خواہش کے مطابق کل کام انجام دئے جائیں گے ترکوں نے نہ مانا خلیفہ مہتدی نے ارشاد کیا "اچھا تم لوگ بحلف اقرار کرو کہ ہمیشہ تم اپنے اس قول پر قائم رہو گے اور جس سے امیر المومنین لڑینگے اس سے لڑو گے" ترکوں نے قسمیں کھا کے اس امر کا عہد و پیمان کیا۔ بعد اسکے اپنے اور خلیفہ مہتدی کی جانب سے محمد بن بغا کو خط لکھا جس میں اُس کو دربار خلافت سے چلے جانے پر ملامت کی اور یہ بھی لکھا کہ ہم لوگ اپنا حال عرض کرنے کو آئے تھے مکان خالی پا کے قیام کر دیا۔ محمد بن بغا اس خط کو دیکھ کے واپس آیا ان لوگوں نے محمد کو گرفتار کر کے قید کر دیا بعد اسکے موسیٰ بن بغا اور مفلح کو طلبی کا خط لکھا اور یہ بھی تحریر کیا کہ لشکر اسلام کا فلاں شخص کو (جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے) چارج دیدو اور خفیہ طور سے چند لوگوں کو جبکہ وہ لوگ اس حکم کی تعمیل نہ کریں ان کی گرفتار کر لانے کی ہدایت کر دی۔ جس وقت یہ خط موسیٰ اور اسکے ہمراہیوں کے روبرو پڑھا گیا سبھوں نے اسکی تعمیل سے انکار کر کے بالاتفاق سامرا کی جانب کوچ کر دیا خلیفہ مہتدی نے بقصد جنگ لشکر مرتب کیا فریقین میں کاغذی گھوڑے دوڑنے

لگے موسیٰ کے ہمراہی اس امر کے خواستگار تھے کہ موسیٰ کو کسی صوبہ کی گورنری دیجائے تاکہ موسیٰ اس صوبہ کے طرف واپس جائے اور خلیفہ مہتدی کے مصاحبوں کا یہ منشا تھا کہ موسیٰ دربار خلافت میں حاضر ہو کے مال وخزانہ کا حساب سمجھائے دونوں فریق کسی امر پر متفق نہ ہوئے یہانتک کہ موسیٰ کے بہت سے ہمراہی موسیٰ سے علیحدہ ہو گئے مجبوراً موسیٰ اور مفلح نے خراسان کا قصد کیا اور بابکیال معہ ایک گروہ سپہ سالاران لشکر کے خلیفہ مہتدی سے آملا خلیفہ مہتدی نے چونکہ پہلے یہ مخالف تھا قتل کرڈالا ترکوں کو اس سے ایک خفیف سی حرکت پیدا ہوئی مگر کسی نے کچھ چون وچرا نہ کیا بعد ازاں ترکوں کو فراعنہ اور مغاربہ کا ہم پلہ وہم جنب سمجھا جانا ناگوار گذرا مکانات شاہی سے ان لوگوں کے نکال دینے کا قصد کیا خلیفہ مہتدی نے ممانعت کی ترکوں کو ایک خاصہ حیلہ ہاتھ آگیا بابکیال کے معاوضہ خون کے بہانہ سے نکل کھڑے ہوئے۔ خلیفہ مہتدی اس طوفان بے تمیزی کے فرو کرنے کو سوار ہوا اسکے رکاب میں چھ ہزار فوج فراعنہ اور مغاربہ کی تھی اور تقریباً ایک ہزار ترک بھی تھے جو صالح بن وصیف کے ہمراہیوں سے تھے یہ خبر پاکے ترکوں نے بھی مجمع کیا دس ہزار کی جمعیت سے مقابلہ پر آئے خلیفہ مہتدی کو ہزیمت ہوئی اور وہی واقعات پیش آئے جن کو تم ابھی اوپر پڑھ آئے ہو۔

اس واقعہ کے بعد ابو العباس احمد بن متوکل جو کہ جوسق میں قید تھا حاضر کیا گیا حاضرین نے خلافت کی بیعت کی۔ ترکوں نے موسیٰ بن بغا کو یہ واقعات لکھ بھیجے یہ اسوقت فانقین میں تھا پس اس نے بھی حاضر ہو کے بیعت کی۔ الغرض تکمیل بیعت اور تخت نشینی کے بعد احمد بن متوکل کو معتمد علی اللہ کا مبارک لقب دیا گیا۔

خلیفہ معتمد کے سریر خلافت پر رونق افروز ہونے کے بعد عبید اللہ بن یحییٰ بن خاقان کو عہدہ وزارت دیا گیا بیعت کے دوسرے دن نصف رجب ۲۵۶ھ کے صبح کو خلیفہ مہتدی کو مردہ پایا جبکہ اپنی خلافت کا پہلا سال تمام کر رہا تھا ۲۶۳ھ میں عبید اللہ

بن یحییٰ امیدان میں گھوڑے سے گر کے مر گیا سر میں سخت چوٹ آئی سارا دماغ نتھنوں سے بہ گیا خلیفہ معتمد نے قلمدان وزارت محمد بن مخلد کے سپرد کیا بعد چندے اس سے اور موسیٰ بن بغا سے اَن بَن ہوگئی خلیفہ معتمد نے موسیٰ بن بغا کی ناراضی کی وجہ سے اس کو معزول کر کے سلیمان بن وہب کو عہدۂ وزارت سے ممتاز فرمایا پھر اسکو بھی معزول کر کے قید کر دیا حسن بن مخلد کو وزارت دی گئی۔ موفق کو سلیمان بن وہب کے قید کر دینے سے سوء مزاجی پیدا ہوئی بغداد کی غربی جانب صف آرائی کی فریقین میں خط و کتابت شروع ہوئی آخر الامر دونوں میں مصالحت ہوگئی۔ ابن وہب رہا کر دیا گیا یہ واقعہ ۲۶۴ھ کا ہے۔

**مصر و کوفہ میں علویہ کا ظہور**

۲۵۶ھ میں ابراہیم بن محمد بن یحییٰ بن عبد اللہ بن محمد بن حنفیہ معروف بہ ابن صوفی مصر میں ظاہر ہوا آل محمد کی حمایت کی لوگوں کو دعوت دینے لگا بلاد صعید کے چند قصبات پر قابض و متصرف ہوگیا احمد بن طولون نے ایک لشکر مصر سے روانہ کیا ابن صوفی نے اس کو ہزیمت دیکے اسکے سپہ سالار کو قتل کر ڈالا۔ دوسرا لشکر آیا مقام اخمیم میں صف آرائی ہوئی ابن صوفی کو اس معرکہ میں ہزیمت ہوئی بھاگ کر الواحات میں دم لیا اور لشکر کی فراہمی کی کوشش کرنے لگا تھوڑے دنوں میں ایک لشکر فراہم ہوگیا مرتب و مسلح ہو کے اشمونین کیجانب کوچ کیا ابو عبد الرحمٰن عمری (یعنی عبد المجید بن عبد العزیز بن عبد اللہ بن عمر) سے مڈبھیڑ ہوگئی۔

چونکہ بجاۃ آئے دن بلاد اسلامیہ پر چڑھائی کرتے تھے اور سرحدی مسلمانوں کو جمعیت خاطر سے نہیں رہنے دیتے تھے اسوجہ سے ابو عبد الرحمٰن عمری نے اپنے کو جنگ بجاۃ اور ان کے ملک پر جہاد کرنے کے لئے وقف کر دیا تھا۔ اسی ہمدردی اور حمیت اسلامی سے اس کی شان و شوکت بڑھ گئی اس اطراف میں اسکے متبعین کثرت سے تھے۔ احمد بن طولون نے یہ خبر پا کے ایک لشکر ابو عبد الرحمٰن کی طرف روانہ کیا ابو عبد الرحمٰن نے امیر لشکر سے معذرت کی کہ میں نے فتنہ و فساد برپا کرنے کی غرض سے خروج نہیں کیا بلکہ مسلمانوں کی

اذیت اور تکلیف دفع کرنے کے قصد سے کمر ہمت باندھی ہے ابن طولون میری حالت سے واقف نہیں ہے تم جاکے اُس سے میری حالت بیان کرو اگر وہ تمکو واپس بُلالے تو فبہا ورنہ تم لوگ معذور سمجھے جاؤ گے امیر لشکر نے اس معذرت پر توجہ نہ کی صف آرائی کرکے بھڑ گیا ابو عبدالرحمٰن نے اسکو شکست دی بھاگ کر اسوان پہونچا۔ احمد ابن طولون کو جب ان واقعات کی اطلاع ہوئی امیر لشکر سے سخت ناراض ہوا اور ابو عبدالرحمٰن کو اسکی حالت پر چھوڑ دیا چنانچہ ابو عبدالرحمٰن نے بزور تیغ بجاۃ کو جزیہ ادا کرنے پر مجبور کر دیا مقام اشمونین میں جہاں کہ تم ابھی سیر کر رہے تھے علوی اور عمری سپہ سالاروں سے جنگ ہونے والی تھی اپنے اپنے لشکروں کو لئے ہوئے ایک دوسرے کے مقابلہ پر پڑا ہوا تھا دونوں حریف جنگ پر تُلے ہوئے تھے مگر تم عمری کی سوانح سُننے میں ایسے مصروف ہوئے کہ تم کو خبر تک نہ ہوئی عمری نے متعدد لڑائیوں کے بعد علوی دلاور (ابن صوفی) کو شکست دی جس سے لڑائی کا خاتمہ ہو گیا ابن صوفی بھاگ کے اسوان پہونچا اطراف وجوانب پر قتل و غارت کا ہاتھ بڑھایا احمد ابن طولون نے مصر سے ایک لشکر جرار روانہ کیا ابن صوفی اس سے مطلع ہو کے عیذاب کی جانب بھاگا دریا عبور کرکے مکہ معظمہ پہونچا ہمراہی تتر بتر ہو گئے والی مکہ نے ابن صوفی کو گرفتار کرکے احمد بن طولون کے پاس بھیجدیا ایک مدت تک جیل میں رہا بعد ازاں رہا کر دیا گیا مدینہ منورہ چلا آیا اور اسی سرزمین پاک میں جان بحق تسلیم کی۔

اسی ۲۵۶ھ میں علی بن زید علوی نے کوفہ میں دولت عباسیہ کے خلاف عَلَم مخالفت بلند کیا اور کوفہ پر قبضہ حاصل کرکے گورنر کوفہ کو نکال دیا خلیفہ معتمد نے شاہ بن میکال کو روانہ کیا علی بن زید نے پہلے ہی معرکہ میں شاہ بن میکال کو ہزیمت دیکے اس کے بہت سے ہمراہیوں کو مار ڈالا تب خلیفہ معتمد نے کیجور ترکی کو جنگ علی بن زید پر متعین فرمایا علی بن زید یہ خبر پاکے کوفہ سے قادسیہ چلا آیا کیجور نے پہلی شوال ۲۵۶ھ میں

کوفہ پر قبضہ کرلیا اور علی بن زید بلاد بنی اسد میں مقیم رہا بعد چندے آخر ذی الحجہ سنہ مذکور میں کیجور ترکی نے دوبارہ علی بن زید پر چڑھائی کی لڑائی ہوئی علی بن زید کے بہت سے ہمراہی مارے اور قید کرلئے گئے چنانچہ جنگ کے بعد کیجور کوفہ لوٹ آیا پھر کوفہ سے بلا اجازتِ خلیفہ سر من رائے چلا گیا اور وہیں ٹھہرا رہا تاآنکہ خلیفہ معتمد نے سنہ ۲۵۷ھ میں ایک لشکر معہ چند سپہ سالاروں کے روانہ کیا مقام عکبرا میں ان لوگوں نے اسکو مار ڈالا جس سے اسکی ساری امیدوں کا خاتمہ ہوگیا۔

بعضوں کا بیان ہے کہ زنگیوں کے سردار کے پاس چلا گیا تھا اور اس نے اُس کو سنہ ۲۶۰ھ میں قتل کر ڈالا۔

اسی سنہ میں حسین بن زید طالبی نے رے پر قبضہ کرلیا تھا اور موسیٰ بن بغا اُس سے جنگ کرنے کو روانہ کیا گیا تھا۔

**زنگیوں کے بقیہ حالات**

ہم اوپر لکھ آئے ہیں کہ خلیفہ معتمد نے سعید بن صالح حاجب کو زنگیوں کی گوشمالی پر متعین کیا تھا چنانچہ سعید نے میدان جنگ میں پہونچکے زنگیوں پر حملہ کیا اور پہلے ہی حملہ میں اُن کو میدان جنگ سے بھگا دیا پھر دوبارہ وہ اپنی حالت کو درست کرکے اور مجتمع ہوکے لڑنے کو آئے سعید کو اس معرکہ میں ناکامی ہوئی اسکے اکثر ہمراہی کام آگئے لشکرگاہ جلا دیا گیا خایب و خاسر لوٹ کے سامرا آیا خلیفہ معتمد نے جعفر بن منصور خیاط کو متعین فرمایا جعفر نے پہلے کشتیوں کی آمد و رفت بند کردی جس سے زنگیوں کی رسد بند ہوگئی بعدازاں براہ دریا زنگیوں سے جنگ کرنے کو روانہ ہوا مگر اُن سے شکست کھاکے بحرین چلا آیا۔ زنگیوں کے سردار نے اپنے سپہ سالاروں میں سے علی بن ابان کو اربک کے پل توڑنے کو روانہ کیا ابراہیم بن سیما سے جبکہ وہ فارس سے واپس آرہا تھا مقابلہ ہوگیا ابراہیم نے علی بن ابان کے لشکر پر حملہ کردیا علی بن ابان زخمی ہوا اور بہت سے اسکے ہمراہی مارے گئے اختتام

جنگ پر ابراہیم نہرجی کی طرف روانہ ہوا اور اپنے کاتب (سیکرٹری) شاہین بن بسطام کو علی بن ابان کے تعاقب پر مامور کیا اور یہ ہدایت کر دی کہ تھوڑی دور تعاقب کر کے دوسری راہ سے نہرجی پر آ کے ملجانا۔ علی بن ابان کو اس کی خبر لگ گئی طیار ہو کے عالت غفلت میں عصر کے وقت شاہین کے لشکر پر جا پڑا ایک گروہ کثیر کام آگیا شاہین اور اس کا چچازاد بھائی مار ڈالا گیا۔ جوں ہی علی بن ابان جنگ شاہین سے فارغ ہوا ایک مخبر نے ابراہیم بن سیا کے قریب آجانے کی خبر کر دی اسی وقت علی بن ابان نے اپنے ہمراہیوں کو مرتب کر لیا عشاء کے وقت مڈبھیڑ ہو گئی ایک سخت اور بڑی خونریز جنگ کے بعد علی بن ابان نہرجی کی جانب واپس آیا۔

جس وقت سے منصور بن جعفر دریا میں زنگیوں سے شکست کھا کے واپس آیا تھا زنگیوں کے مقابلہ پر جانے سے جی چراتا تھا کشتیوں کی اصلاح، خندق کھودنے اور مورچہ کے قایم کرنے پر اکتفا کر رہا تھا اس اثنار میں علی بن ابان نے اسپر محاصرہ ڈالنے کی غرض سے بصرہ پر چڑھائی کر دی اور اہل شہر کو اپنی روزانہ لڑائیوں اور چھیڑ چھاڑ سے تنگ کرنے لگا گرد و نواح کے بادیہ نشینان عرب کو سمجھا بجھا کے اپنا ہمصفیر بنا لیا انکا ایک گروہ کثیر اس سے آملا اس نے ان لوگوں کو بصرہ کے ہر چہار طرف پھیلا دیا دور وز تک برابر لڑتا رہا بالآخر نصف شوال ۲۵۷ھ میں بصرہ کو بزور تیغ فتح کر لیا نہایت بے رحمی سے اہل بصرہ کو قتل و غارت کر کے واپس آیا اسپر بھی اس کے بے رحم دل کو تسکین نہ ہوئی دوبارہ سہ بارہ قتل و غارت کرتا ہوا بصرہ میں گیا تا آنکہ اہل بصرہ نے امان طلب کی علی بن ابان نے امان دیکے ان لوگوں کو دارالامارت کے ایک مکان میں مجتمع ہونے کا حکم دیا جب وہ مجتمع ہو گئے تو اس نے ان سبھوں کو قتل کر ڈالا جامع مسجد اور اکثر محلات بصرہ میں آگ لگا دی۔ آتش زنی کی اسقدر وسعت ہوئی کہ بصرہ میں اس سرے سے اس سرے تک آگ ہی آگ کے شعلے دکھائی دیتے تھے لوٹ مار

مار کی کوئی حد نہ تھی اہل بصرہ جہاں نظر پڑتے مار ڈالے جاتے تھے چند دنوں تک یہی حالت قائم رہی بالآخر الامان الامان کی منادی کرادی چونکہ اہل بصرہ اس سے پیشتر ایکبار دھوکا کھا چکے تھے کوئی متنفس باہر نہ نکلا رفتہ رفتہ اسکی خبر خبیث (زنگیوں کے سردار) تک پہونچی علی بن ابان کو معزول کر کے یحییٰ ابن محمد بحرانی کو مامور کیا۔

**جنگ مولد** | جسوقت زنگیوں نے بصرہ میں داخل ہو کے ویران وخراب کر دیا خلیفہ معتمد نے محمد معروف بہ مولد کو ایک عظیم الشان لشکر کے ساتھ بصرہ کی جانب روانہ ہونے کا حکم دیا چنانچہ مولد روانہ ہو کے ایلہ پہونچا اور پھر ایلہ سے کوچ کر کے بصرہ میں جا اترا اہل بصرہ اسکے پاس آ کے مجتمع ہوئے زنگیوں کے ظلم وجور کی شکایت کی مولد نے انکو اور نیز اپنے لشکر کو مرتب کر کے زنگیوں پر دھاوا کر دیا زنگی بصرہ سے نکل کے نہر معقل کی طرف چلے آئے خبیث (زنگیوں کے سردار) نے اپنے سپہ سالار یحییٰ ابن محمد کو جنگ مولد پر روانہ کیا دس روز تک لڑائی ہوتی رہی کوئی نتیجہ پیدا نہ ہوا تب خبیث نے ابولیث اصفہانی کو یحییٰ ابن محمد کی کمک پر بھیجا اور حالت غفلت میں شبخون مارنے کی ہدایت کی چنانچہ ابولیث اور یحییٰ ابن محمد نے مولد کے لشکر پر شبخون مارا تمام رات اور پھر صبح سے شام تک لڑائی ہوتی رہی مغرب کے وقت مولد کی فوج میدان جنگ سے گھونگھٹ کھا گئی زنگیوں نے اسکے لشکرگاہ کو لوٹ لیا یحییٰ نے جامدہ تک منہزم گروہ کا تعاقب کیا اثناء تعاقب میں جسکو پایا گرفتار کر لیا جو کچھ ملا لوٹ لیا قرب وجوار کے قصبات اور دیہات کو تاخت وتاراج کر دیا۔ غرض جہاں تک اِن کی قوت تھی اسکو اُن لوگوں نے قتل وخونریزی اور غارت میں صرف کیا اور خاتمہ جنگ کے بعد نہر معقل کی جانب واپس آئے۔

**قتل منصور** | جس وقت زنگیوں کو مہم بصرہ سے فراغت حاصل ہوئی علی بن ابان نے نہر جی کا رخ کیا اہواز میں ان دنوں منصور بن جعفر خیاط گورنر تھا خلیفہ معتمد نے

اس کو زنگیوں کی لڑائی کے بعد جو بحرین میں ہوئی تھی اہواز کی گورنری پر مامور کیا تھا چنانچہ منصور نے اہواز میں پہونچکے نہرجی پر قیام کیا اس عرصہ میں زنگیوں کا نامی سپہ سالار علی ابن ابان آپہونچا اس کے بعد ہی ابولیث اصفہانی براہ دریا اسکی کمک پر آگیا اور بلاحکم واجازت علی منصور کے لشکر پر حملہ کر دیا اتفاق یہ کہ منصور کے لشکر کو فتحیابی حاصل ہوگئی ابولیث کے ہمراہیوں کا اکثر حصہ اس معرکہ میں کام آگیا معدودے چند بھاگ کے خبیث کے پاس پہونچے بعد اسکے علی بن ابان اور منصور سے معرکہ آرائی ہوئی ظہر کے وقت سے مغرب تک لڑائی ہوتی رہی بالآخر منصور کے لشکر کو ہزیمت ہوئی زنگیوں نے تعاقب کیا منصور اس خیال سے کہ میں گرفتار نہ ہو جاؤں نہر میں کود پڑا تیر نہ سکا ڈوب گیا۔

بعضوں کا بیان ہے کہ ایک زنگی سپاہی نے جبکہ منصور نہر میں کود پڑا تھا پانی میں کود کے منصور کا کام تمام کر دیا۔ اس کے مارے جانے کے بعد اسکا بھائی خلف بن جعفر بھی مارڈالا گیا۔ یارجوج نے سپہ سالاران ترک سے بجائے منصور کے اصطیخور کو متعین کیا۔

**جنگ موفق** ابواحمد موفق (خلیفہ معتمد علی اللہ کا بھائی) مکہ معظمہ کی گورنری پر تھا۔ جس وقت زنگیوں نے آتش فساد مشتعل کی خلیفہ معتمد نے مکہ معظمہ سے طلب فرما کے کوفہ، حرمین، راہ مکہ اور یمن کی حکومت عنایت کی بعد چندے بغداد، سواد، واسط، کور دجلہ، بصرہ اور اہواز کی سند گورنری بھی دیدی اور یہ ہدایت کی کہ اپنی جانب سے یارجوج کو بصرہ، کور دجلہ، یمامہ اور بحرین پر مقرر کر دو چنانچہ یارجوج نے اپنی تقرری کے بعد ان بلاد سعید بن صالح کو بطور اپنے نائب کے مقرر کیا۔ جب صالح کو زنگیوں کے مقابلہ میں ہزیمت ہوئی تو یارجوج نے بصرہ، کور دجلہ اور اہواز بجائے اس کے منصور کو متعین کیا اور جب منصور انہیں لڑائیوں میں مارا گیا جیسا کہ تم اوپر پڑھ آئے ہو تو خلیفہ معتمد نے اپنے بھائی ابواحمد موفق کو مصر، قنسرین اور عواصم کی گورنری عنایت

فرمائی۔ مفلح کو خلعت فاخرہ دی گئی۔ یہ واقعہ ۲۵۸ھ کا ہے۔ اور ان دونوں کو زنگیوں کے مقابلہ پر جانے کا حکم دیا۔ ایک عظیم الشان لشکر کے ساتھ یہ دونوں سردار روانہ ہوئے خلیفہ معتمد اپنے بھائی کی مشایعت کو ایک منزل تک آیا۔

اس وقت علی بن ابان نہر یحییٰ پر پڑاؤ ڈالے ہوئے تھا یحییٰ بن محمد بحرانی نہر عباس پر پڑا تھا اور خبیث (زنگیوں کا سردار) معہ اپنے ہمراہیوں اور معدودے چند سپاہیوں کے لوٹ کے مال و اسباب کے لانے کی غرض سے بصرہ تک آجا رہا تھا پس جس وقت موفق نے نہر موصل پر پہونچکے پڑاؤ کیا زنگیوں کا لشکر مرعوب ہو کے اپنے سردار کے پاس چلا گیا زنگیوں کے سردار نے علی بن ابان کو موفق کی طرف بڑھنے کا حکم دیا مفلح سے مڈبھیر ہوگئی جو موفق کے مقدمۃ الجیش پر تھا گھسام لڑائی ہونے لگی اثناء جنگ میں مفلح کو ایک تیر آلگا جس کے صدمہ سے اُسی وقت وہ تڑپ کے مرگیا اسکا مارا جانا تھا کہ لشکر بھاگ کھڑا ہوا بہت سے ہمراہی گرفتار کرلئے گئے۔

اس واقعہ سے موفق کو فراہمی اور ترتیب لشکر کی ضرورت محسوس ہوئی مفلح کے مارے جانے سے بمجبوری میدان جنگ سے ابلہ کی جانب چلا آیا نہر اسد پر قیام کر کے درستی فوج میں مصروف ہوا۔ سوء اتفاق سے لشکر میں وبا پھوٹ نکلی اکثر ہمراہی بیمار ہوگئے اور بعض بعض مر بھی گئے۔ نہر اسد سے کوچ کر کے بادرود چلا آیا آلات حرب، سامان جنگ، درستی بیڑۂ جہازات اور ترتیب لشکر میں مشغول ہوگیا جب اس طرف سے ایک گونہ اسکو اطمینان ہوگیا تو خبیث کے لشکر پر جا پڑا یہ لڑائی نہر ابو خصیب پر ہوئی۔ عنوان جنگ نہایت خطرناک اور خونریز تھا اس معرکہ میں زنگیوں کا ایک گروہ کثیر مار ڈالا گیا بہت سی عورتیں جنکو ان سیاہ بختوں نے گرفتار کرلیا تھا چھڑائی گئیں

اختتام جنگ پر ابو احمد اپنے لشکرگاہ بادرود میں واپس آیا بادرود میں آنے کے ساتھ ہی لشکرگاہ میں آگ لگ گئی فوراً واسط کی جانب کوچ کردیا واسط پہونچکے آرام

وآسائش کی غرض سے اس کے اکثر ہمراہی اس سے جدا ہو گئے اس نے بھی واسط میں محمد بن مولد کو بجائے اپنے چھوڑ کے سامرا کی طرف مراجعت کر دی۔

**قتل بجرانی** جس وقت اصطیخور بعد منصور خیاط گو رنر اہواز ہو کے آیا اور جب کہ موفق زنگیوں کی طرف بقصد جنگ جا رہا تھا یہ خبر لگی کہ یحییٰ بن محمد زنگیوں کا نامور سپہ سالار نہر عباس کی جانب روانہ ہوا ہے۔ اسی وقت اصطیخور نے اپنی فوج کو آراستہ کر کے کوچ کر دیا نہر عباس پر یحییٰ بن محمد سے مڈبھیڑ ہو گئی یحییٰ نے اپنے لشکر کو دو حصوں پر تقسیم کیا ایک حصہ کو اصطیخور کے مقابلہ پر چھوڑا دوسرے حصہ کے ساتھ نہر عبور کر کے اُن کشتیوں پر جا پڑا جو اصطیخور کے ساتھ رسد لے کے آئی تھیں اور ان کو لوٹ لیا شام کے وقت اپنے پیٹرول کو دجلہ کی جانب روانہ کیا موفق کے لشکر سے جو نہر اسد کی طرف بڑھ رہا تھا دو چار ہو گیا دو دو ہاتھ لڑ کے بھاگ کھڑا ہوا موفق کے مقدمۃ الجیش نے تعاقب کیا ہزیمت خوردہ گروہ نے گیر و دار کی گھبراہٹ میں جس طرف یحییٰ تھا عبور نہ کیا بلکہ دوسری جانب عبور کر گیا اور فتحمند گروہ جو اس کے تعاقب میں تھا یحییٰ سے آکے مڈبھیڑ ہو گیا اس وقت یحییٰ کے ساتھ معدودے چند آدمی تھے تھوڑی دیر لڑ کے شکست کھا کے بھاگے یحییٰ زخمی ہو کے ایک کشتی میں جا چھپا موفق کے مقدمۃ الجیش نے زنگیوں کے مال غنیمت اور کشتیوں کو لوٹ لیا اور بعض کو جلا کے خاک و سیاہ کر دیا۔ اہل کشتی نے شاہی سطوت سے خوف کھا کے یحییٰ کو ایک گھاٹ پر جا کے اُتار دیا گھاٹ کے قریب ایک چھوٹا سا گانوں تھا یحییٰ بحال پریشان اس گانوں میں پہونچا زخموں کی تکلیف حد سے بڑھ گئی تھی بغرض علاج ایک طبیب سے رجوع کیا۔ طبیب کو اسکے رنگ ڈھنگ سے شبہ پیدا ہوا ابو احمد کے ہمراہیوں سے جا کے اسکی خبر کر دی ابو احمد نے اسکو گرفتار کرا کے سامرا بھیجدیا۔ پہلے اس کے ہاتھ پانوں کاٹے گئے بعد ازاں مار ڈالا گیا۔

